# القانون

## طب اسلامی کا انسائیکلوپیڈیا




## جلد اول



# شیخ الرئیس ابن سینا

ابو علی حسین بن عبداللہ بن حسن بن علی بن سینا۔ ایک معروف و مشہور شخصیت ہیں‘ ان کے حالات زندگی اور سیرت و سوانح پر اس قدر لکھا جا چکا ہے کہ مزید بیان کی ضرورت نہیں ہے اس لئے کہ اپنی زندگی کے حالات کے بارے میں خود انہوں نے اور ان کے شاگرد ابو عبید جوزجانی نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے اسے پیش کر دینے پر اکتفا کریں گے۔

شیخ الرئیس نے اپنے جو حالات زندگی بیان فرمائے ہیں اور ان کی روایت ابو عبیدہ جوزجانی نے کی ہے وہ حسب ذیل ہیں شیخ فرماتے ہیں:

''میرے والد بلخ کے رہنے والے تھے۔ نوح بن منصور کے عہد حکومت میں وہ بخارا منتقل ہو گئے جہاں وہ ملکی امور کی انجام دہی پر مامور ہوئے۔ بخارا کی جائیداد میں ایک علاقہ خرمیثن نامی ہے‘ یہ مرکزی بستیوں میں شمار ہوتا ہے‘ جس کے قریب میں افشنہ نامی بستی واقع ہے‘ والد صاحب کو نوح کے زمانہ حکومت میں اسی بستی پر مامور کیا گیا تھا‘ جہاں انہوں نے میری والدہ سے شادی کی یہیں میری ولادت ہوئی میرے بعد میرے بھائی کی ولادت ہوئی۔ اس کے بعد ہم بخارا آ گئے یہاں مجھے قرآن و ادب کے اساتذہ کی خدمت میں پیش کیا گیا‘ چنانچہ دس سال کی عمر میں نے حیرت انگیز طور پر قرآن اور زبان و ادب کا بیشتر علم حاصل کر لیا والد نے مصری داعیوں کی تحریک پر لبیک کہا اور ان کا شمار اسماعیلیوں میں ہونے لگا ان سے انہوں نے نفس اور عقل پر وہ باتیں سنیں جن پر ان کا عقیدہ تھا۔ بھائی بھی والد کے نقش قدم پر تھا یہ لوگ باہم مذاکرہ کرتے تھے میں سنا کرتا تھا ان کی گفتگو سمجھتا تو تھا مگر دل قبول نہ کرتا تھا۔ انہوں نے مجھے بھی دعوت دینی شروع کی‘ ان کی زبانوں پر فلسفہ‘ ہندسہ اور ہندوستانی حساب کا تذکرہ بار بار آتا تھا والد نے مجھے ایک ایسے شخص کی جانب متوجہ کیا جو سبزیاں

پڑھنا شروع کیا یہ فن کوئی مشکل فن نہیں ہے میں نے انتہائی کم مدت میں اس فن کے اندر اتنا کمال پیدا کر لیا کہ فضلاء طب بھی مجھ سے علم طب کا درس لینے لگے میں نے مریضوں کو دیکھنا شروع کیا چنانچہ تجرباتی معالجات کے رموز مجھ پر نا قابل بیان حد تک منکشف ہونے لگے اسی کے ساتھ فقہ سے بھی دلچسپی رکھی اور اس فن پر مناظرہ کرنے لگا درآں حالیکہ اب تک عمر کی صرف سولہ منزلیں ہی طے کی تھیں اس کے بعد علم و مطالعہ میں ڈیڑھ سال مزید صرف کئے علم منطق اور فلسفہ کے تمام فنون کا اعادہ کیا اس مدت میں ایک شب بھی پوری طرح سو نہ سکا دن کا تمام حصہ بھی مطالعہ ہی میں گزرتا رہا اپنے روبرو مسائل جمع کر کے رکھتا پھر جس دلیل پر غور کرتا قیاسی مقدمات بنا کر اسے متعلقہ مسئلہ میں رکھ کر غور کرتا کہ کیا نتیجہ برآمد ہوتا ہے مقدمات کی شرطوں کا بھی لحاظ رکھتا حتیٰ کہ حقیقت حق مجھ پر منکشف ہو جاتی کسی مسئلہ کے اندر جب کبھی سرگرداں ہوتا اور کسی قیاس کے اندر حد اوسط کا سراغ نہ ملتا تو جامع مسجد جا کر نماز پڑھتا اور خالق کل موجودات کے روبرو گڑگڑا کر دعائیں مانگتا حتیٰ کہ گتھی سلجھ جاتی اور مشکل دور ہو جاتی۔ شب میں گھر واپس آ کر چراغ کی روشنی میں لکھتا پڑھتا۔ نیند کا غلبہ ہوتا یا کمزوری کا احساس ہوتا تو شراب کا ایک پیالہ پی لیتا جس سے طاقت عود کر آتی اور دوبارہ مطالعہ میں مصروف ہو جاتا جب کبھی تھوڑی بہت نیند طاری ہو جاتی تو نیند ہی کے اندر بعینہ زیر مطالعہ مسائل نظر آنے لگتے حتیٰ کہ بکثرت مسائل خواب ہی کی حالت میں واضح ہوئے اور اس طرح تمام علوم مجھ پر واضح ہوتے گئے اور امکان کی حد تک ان سے بھرپور استفادہ کیا۔ اس زمانہ میں جو کچھ علم حاصل ہو گیا بس وہی آج بھی باقی ہے' اس میں کوئی اور اضافہ نہیں ہوا منطق' طبیعی اور ریاضی علوم میں کمال پیدا ہو گیا تو علم الٰہی کی جانب توجہ دی کتاب مابعد الطبیعہ کا مطالعہ کیا مگر اس کے مضامین سمجھ میں نہیں آئے مصنف کا مقصود غیر واضح رہا چنانچہ اس کتاب کا چالیس بار مطالعہ کیا یہ زبانی یاد ہو گئی پھر بھی مضامین سمجھ میں آئے نہ مقصود کتاب ہاتھ لگا.......... مایوس ہو کر جی میں کہا کہ

میرا ہمسایہ ایک شخص ابوحسین عروضی نامی تھا اس نے مجھ سے درخواست کی کہ اس علم پر ایک جامع کتاب لکھوں چنانچہ مجموعہ کی تصنیف کی اور اسی شخص کے نام سے موسوم کیا ایک اور ہمسایہ ابوبکر برقی نامی تھا خوارزمی قومیت کا حامل، علم النفس کا ماہر، فقہ، تفسیر اور زہد میں یگانہ روزگار اور مذکورہ علوم کی جانب مائل تھا اس نے مجھ سے کتابوں کی شرح لکھنے کی درخواست کی چنانچہ اس کے لئے میں نے الحاصل والمحصول تقریباً بیس جلدوں میں لکھی، نیز اخلاق کے موضوع پر ایک کتاب لکھی جسے کتاب البر والاثم کے نام سے موسوم کیا یہ دونوں کتابیں صرف اسی کے یہاں دستیاب ہیں اس نے کسی کو عاریۃً بھی نہیں دی کہ نقل کر سکے اس کے بعد والد کا انتقال ہو گیا۔ حالات میں انقلاب آیا۔ سلطنت کے کچھ کاموں کی ذمہ داری سنبھالنی پڑی ضرورت کے تحت بخارا چھوڑ کر کانج منتقل ہونا پڑا۔ یہاں ابوالحسین سہلی وزیر تھا جو مذکورہ علوم کا دلدادہ تھا یہاں کے امیر علی بن مامون کی خدمت میں حاضر ہوا اس وقت میں فقیہوں کی پوشاک پہنے ہوئے تھا یعنی جسم پر شال ڈالے ہوئے تھا جو تال سے نیچے تھی حکومت نے میرا مشاہرہ بقدر ضرورت مقرر کر دیا پھر ضرورت کے تحت یہاں سے نساء پھر باورد، طوس، شقان، سمنیقان، خراسان کی آخری سرحد جاجرم اور جرجان پہنچا۔ میں امیر قابوس سے ملنا چاہتا تھا۔ اتفاق سے اس اثنا میں قابوس کو گرفتار کر کے کسی قلعہ میں نظر بند کر دیا گیا تھا اور یہیں اس کا انتقال ہو گیا یہاں سے میں دہستان روانہ ہوا جہاں مجھے ایک سخت بیماری لاحق ہوئی پھر میں جرجان واپس آ گیا۔ یہاں ابوعبید جوزجانی میرے ساتھ ہوئے اس موقعہ پر میں نے اپنی حالت کا اظہار ایک قصیدہ سے کیا جس کا مطلع اس طرح تھا:

لما　　عظمت　　فلیس　　مصر　　واسعی

لما　　غلا ثمنی　　عدمت　　المشتری

جب عظمت کی بلندیوں پر بیٹھا تو کسی شہر کے اندر گنجائش نہ ملی قیمت گراں ہوئی تو

کوئی خریدار نہ رہا۔

شیخ الرئیس کے شاگرد ابوعبید جوزجانی فرماتے ہیں یہ تھے وہ واقعات جو شیخ نے مجھے اپنے الفاظ میں سنائے۔ میں نے ان کے جن حالات کا خود مشاہدہ کیا ہے وہ حسب ذیل ہیں:

جرجان میں ابومحمد شیرازی نامی ایک شخص تھا جو شیخ الرئیس کے علوم کو پسند کرتا تھا اس نے شیخ کے لئے اپنے پڑوس میں ایک مکان خریدا جہاں وہ فروکش ہوئے میں روزانہ ان کی خدمت میں حاضر ہوتا تھا ان سے المجسطی پڑھتا اور منطق لکھتا تھا انہوں نے منطق میں المختصر الاوسط املا کرائی۔ ابومحمد شیرازی کے لئے کتاب المبدا والمعاد اور کتاب الارصاد الکلیہ لکھی نیز بکثرت کتابیں مثلاً القانون کا ابتدائی حصہ اور مختصر المجسطی اور بکثرت رسائل تصنیف کئے بعد ازاں سرزمین الجبل میں بقیہ کتابیں تصنیف کیں۔ تصنیفات کی فہرست حسب ذیل ہے:

کتاب المجموع ایک جلد الحاصل والمحصول بیس جلدیں' الانصاف بیس جلدیں' البر والاثم دو جلدیں' الشفاء اٹھارہ جلدیں' القانون چودہ جلدیں' الارصاد الکلیۃ ایک جلد' کتاب النجاۃ تین جلدیں' الھدایۃ ایک جلد' الاشارات ایک جلد' الادویۃ القلبیہ ایک جلد' الموجز ایک جلد' کتاب المختصر الاوسط ایک جلد' العلائی ایک جلد' القولنج ایک جلد' لسان العرب دس جلدیں' بعض الحکمۃ المشرقیہ ایک جلد' بیان ذوات الجہتہ ذوات الجہتہ ایک جلد کتاب المعاد ایک جلد' کتاب المبدا والمعاد ایک جلد' کتاب المباحثات ایک جلد' رسائل میں القضاء والقدر' الالتہ الرصدیۃ' غرض قاطیغوریاس المنطق نظم میں' القصائد فی العظمۃ' الحکمۃ فی الحروف' تعقب المواضع الجدیۃ' مختصر اوقلیدس' مختصر فی النبض' عجمی زبان میں' الحدود' الاجرام المساویہ' الاشارۃ الی علم المنطق' اقسام الحکمۃ فی النہایۃ والانہایۃ' عہد کتبہ لنفسہ' حی بن یقظان' اس مسئلہ پر کہ جسم کے ابعاد غیر ذاتی ہیں' خطب الکلام' کاسنی کے موضوع پر' اس مسئلہ پر کہ ایک ہی شئے جوہری اور عرضی

نہیں ہو سکتی' اس مسئلہ پر کہ زید کا علم عمر کے علم کا غیر ہے اخوانی اور سلطانی رسائل شیخ اور بعض فضلاء کے مابین پیش آدہ مسائل' کتاب الحواشی علیٰ القانون' کتاب عیون الحکمۃ' کتاب الشبکتہ والطیر ۔

شیخ پھر ری تشریف لے گئے اور وہاں سیدہ اور صاحبزادہ مجد الدولہ کی خدمت سے مشرف ہوئے ۔ یہاں ان کی شہرت ان کتابوں سے ہوئی جو اپنے ساتھ لے گئے تھے اور جن سے ان کی قدرو منزلت کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس وقت مجد الدولہ پر سودا کا غلبہ تھا چنانچہ آپ اس کے علاج میں مصروف ہوئے یہیں آپ نے کتاب المعاد تصنیف فرمائی ۔ ہلال بن بدر بن حسنو یہ کا جب قتل ہو گیا اور بغدادی لشکر نے ہزیمت اٹھائی تو آپ نے شمس الدولہ کا قصد کیا مگر کچھ اسباب ایسے پیدا ہو گئے جن کی وجہ سے آپ کو قزدین پھر ہمدان جا کر کذبانو یہ کی خدمت میں رہنا پڑا' بعد ازاں شمس الدولہ کو آپ کا علم ہوا اس زمانہ میں اسے قولنج کی شکایت پیدا ہو گئی تھی چنانچہ اس نے شیخ کو طلب کیا علاج معالجہ سے اسے شفا ہوئی اور چالیس شب و روز قیام کرنے کے بعد شیخ یہاں سے بکثرت خلعتیں لے کر وطن تشریف لائے' اس وقت سے آپ کا شمار امیر کے نامیوں میں ہونے لگا اتفاق سے عناز کے خلاف معرکہ آرائی کی ضرورت پیش آئی تو امیر قرمسین ( کرمان شاہ ) روانہ ہوا شیخ بھی ہمراہ ہوئے مگر اس معرکہ میں شکست ہوئی تو ہمدان واپس آئے بعد ازاں ارکان سلطنت نے آپ کو وزارت کا عہدہ پیش کیا جسے آپ نے منظور فرمایا مگر فوج میں آپ کے خلاف بغاوت پیدا ہو گئی فوج کو آپ کی جانب سے خطرہ پیدا ہو گیا تھا چنانچہ انہوں نے آپ کے تمام اسباب و سامان پر قبضہ کر لیا اور مقید کر دیا امیر سے قتل کا مطالبہ بھی ہوا مگر اس نے منظور نہ کیا البتہ فوج کو خوش رکھنے کے لئے جلاوطن کر دینے پر اکتفا کیا چنانچہ شیخ ابو سعد بن وخذوک کے گھر میں چالیس یوم روپوش رہے ۔ اتفاق سے شمس الدولہ کو قولنج کی شکایت دوبارہ لاحق ہوئی چنانچہ شیخ کو طلب کیا وہ تشریف لائے تو ہر طرح کی معذرت کی آپ نے اس کا علاج

کیا اور قدر و منزلت کا اعزاز ملا وزارت دوبارہ سپرد کی گئی اس عرصہ میں میں نے آپ سے ارسطو کی کتابوں کی شرح لکھنے کی درخواست کی تو فرمایا سردست اس کام کے لئے فرصت نہیں ہے۔ البتہ اگر پسند ہو تو ایک کتاب لکھ دوں جس میں علوم کی وہ باتیں تحریر کروں جو بلا اختلاف اور سوال و جواب سے مبرا میرے نزدیک صحیح ہیں میں نے رضا مندی ظاہر کی تو طبیعات پر آپ نے کتاب الشفاء لکھنی شروع کی اس سے پیشتر القانون کی پہلی کتاب تصنیف فرما چکے تھے۔ شب میں آپ کے مکان پر طلبائے علم حاضری دیتے' میں کتاب الشفاء اور دوسرے القانون باری باری سے پڑھتے فارغ ہونے کے بعد گلوکار بلا اختلاف مرتبہ حاضر ہوتے اور مجلس ناؤ نوش تمام ساز و سامان کے ساتھ آراستہ ہوتی ہم اس سے شادکام ہوتے درس و تدریس غلہ شب ہی میں شروع ہوتا کیوں کہ دن میں شیخ حکومت کے کاموں میں مصروف رہتے تھے ایک زمانہ تک ہمارا یہی معمول رہا پھر شمس الدولہ نے امیر طارم کے خلاف لشکر کشی کی۔ طارم سے قریب اسے قولنج کی دوبارہ شکایت پیدا ہوئی۔ بیماری کی شدت کے ساتھ دیگر امراض کا بھی حملہ ہوا جو شمس الدولہ کی بد پرہیزی اور شیخ کی ہدایات کو قبول نہ کرنے کا نتیجہ تھیں فوج کو اس کی موت کا اندیشہ لاحق ہو گیا چنانچہ اسے بستر پر لے کر ہمدان واپس ہوئے' مگر راستہ ہی میں وفات ہو گئی اس کی جگہ اس کے صاحبزادہ کے ہاتھ پر لوگوں نے بیعت کی اور شیخ سے درخواست کی کہ وہ وزارت قبول کر لیں مگر انہوں نے انکار کر دیا اور خفیہ طور پر علاء الدولہ سے مراسلت کی جس میں انہوں نے اس کی خدمت کرنے اور اس کے حاشیہ نشینوں میں شمولیت کی خواہش کا اظہار کیا شیخ ابو غالب عطار کے مکان میں روپوش ہوئے اس عرصہ میں ہم نے کتاب الشفاء کی تکمیل کی درخواست کی چنانچہ آپ نے ابو غالب کو بلایا اور کاغذ اور روشنائی طلب کی ابو غالب نے وہ چیزیں فراہم کر دیں شیخ نے آٹھ آٹھ صفحات کے تقریباً بیس اجزاء اپنے قلم سے بنیادی مسائل پر تحریر کئے پھر دو یوم مزید صرف کر کے جملہ بنیادی مسائل سے

فارغ ہوئے حال یہ تھا کہ نہ کوئی موجود تھی نہ کوئی ماخذ وثیع بس اپنی یادداشت اور حافظہ سے کام لے کر یہ کارنامہ انجام دیا پھر ان تمام اجزا کو سامنے رکھا اور کاغذ لے کر ہر مسئلہ پر غور کرتے جاتے اور اس کی شرح لکھتے جاتے چنانچہ یومیہ پچاس ورق تحریر فرماتے حتیٰ کہ کتاب الحیوان اور کتاب النبات کو چھوڑ کر طبیعات اور الہیات کے تمام مباحث قلمبند فرما دیئے منطق کی ابتداء کی اور اس کا ایک جز تحریر کیا اس اثناء میں تاج الملک نے آپ پر علاء الدولہ سے مراسلت کا الزام لگایا آپ کو گرفتار کر کے فروجان نامی قلعہ کے اندر نظر بند کر دیا گیا یہاں شیخ نے ایک قصیدہ کہا جس کا ایک شعر یہ ہے۔ (وافر)

| دخولی | بالیقین | کما | تراہ |
|---|---|---|---|
| وکل | الشک | فی | امر الخروج |

جیسا کہ دیکھتے ہو یقینی طور پر اندر ہوں' نکلنا بھی ہوگا یہ بات پوری طرح مشکوک ہے۔

قلعہ کے اندر شیخ چودہ مہینہ رہے۔ اس کے بعد علاء الدولہ نے حملہ کر کے ہمدان پر قبضہ کر لیا تاج الملک شکست کھا کر اسی قلعہ کے پاس آیا۔ بعد ازاں علاء الدولہ نے ہمدان سے رجعت کی' اور تاج الملک اور شمس الدولہ کا لڑکا دونوں ہمدان واپس آئے اور شیخ کو بھی اپنے ہمراہ لائے شیخ علوی کے گھر فروکش ہوئے اور یہاں کتاب الشفاء میں سے منطق کا حصہ تصنیف کرنے میں مصروف ہوئے اس سے پیشتر قلعہ کے اندر کتاب الہدایات' رسالہ حی بن یقظان اور کتاب القولنج تصنیف کر چکے تھے۔ الادویۃ القلبیہ کی تالیف انہوں نے ہمدان پہلی بار پہنچنے پر ہی کر ڈالی تھی۔ تالیف و تصنیف کا مشغلہ عرصہ تک جاری رہا اس دور میں تاج الملک شیخ سے حسین وعدے کرتا رہا مگر شیخ نے اصفہان رحلت کرنے کا عزم کر لیا۔ پوشیدہ طور پر وہ میں ان کے بھائی اور دو غلام صوفیوں کے لباس میں' نکل پڑے راستہ میں مختلف صعوبتیں اٹھاتے ہوئے

ہم لوگ اصفہان کے دروازہ یعنی طبران پہنچ گئے اس موقعہ پر شیخ کے دوستوں نے اور امیر علاء الدولہ کے ندیموں اور خواص نے ہمارا شاندار استقبال کیا۔ مخصوص قسم کی پوشاکیں اور سواریاں لائی گئیں اور آپ کو کونکبند نامی محلّہ کے اندر عبداللہ بن بابی کے گھر مہمان بنایا گیا۔ یہاں ضرورت کے مطابق فرش اور آلات موجود تھے۔ شیخ علاء الدولہ کے دربار میں پہنچے تو انہیں شایان شان اعزاز و اکرام سے نوازا گیا۔ علاء الدولہ نے جمعہ کی راتوں کو اپنے روبرو تمام علماء کی موجودگی میں ایک علمی مجلس منعقد کرنی شروع کی شیخ بھی ان علماء میں شامل تھے مگر کسی بھی علم میں ان کا کوئی مدمقابل نہ تھا اصفہان میں آپ نے کتاب الشفاء کی تکمیل شروع کی، منطق اور مجسطی سے فارغ ہوئے اوقلیدس، اثماطیقی اور موسیقی مختصر کر چکے تھے ہر کتاب کے اندر ضرورت کے مطابق ریاضیات کے اضافے کئے مجسطی کے اندر اختلاف منظر پر دس اشکال اور اس کے آخر میں علم ہیئت کے ایسے مضامین داخل کئے جو بے نظیر تھے اوقلیدس میں بھی اسی طرح کے مضامین اثماطیقی میں عمدہ خواص اور موسیقی میں ایسی مسائل کا اضافہ فرمایا جو بزرگان قدیم پر مخفی رہ گئے تھے۔ چنانچہ الشفاء نامی کتاب پایہ تکمیل کو پہنچ گئی کتاب الحیوان اور کتاب النبات کی تصنیف اس سال راستہ میں مکمل فرمائی جس سال علاء الدولہ سابورخواست روانہ ہوا تھا۔ راستہ ہی میں کتاب النجاۃ بھی تصنیف کی اس کے بعد شیخ علاء الدولہ کے خواص اور ندیموں میں داخل کئے گئے یہاں سے علاء الدولہ نے ہمدان کا قصد کیا۔ شیخ بھی ساتھ ہوئے ایک شب علاء الدولہ کے سامنے قدیم مشاہدات فلکیہ کے مطابق جو تقویمیں بنائی گئی تھیں ان کے نقائص کا تذکرہ ہوا تو امیر نے شیخ کو حکم دیا کہ وہ ان کواکب کا مشاہدہ کریں اور اس پر بقدر ضرورت رقم خرچ کرنے کی اجازت دی شیخ نے کام شروع کیا، مجھے رصدگاہوں کے آلات اور ان آلات کے کاریگروں سے کام لینے پر مامور کیا حتیٰ کہ بکثرت مسائل سامنے آ گئے کثرت اسفار اور سفر کی رکاوٹوں کے باعث رصد کے معاملہ میں خلل واقع ہوتا تھا شیخ

خط اور وہ جزء ان کے سامنے پیش کیا شیخ نے خط پڑھ کر واپس کر دیا اور جزء اپنے روبرو رکھ کر اس پر غور کرنے لگے لوگ اپنی گفتگوؤں میں مصروف تھے اس کے بعد ابوالقاسم رخصت ہو گئے شیخ نے مجھے سفید کاغذ لانے اور اس کے اجزاء بنانے کا حکم دیا چنانچہ میں نے پانچ جز تیار کیے' ہر جز کے اندر فرعونی تقطیع کے دس اوراق تھے ہم نے عشاء کی نماز ادا کی پھر شمع لائی گئی' شیخ نے شراب حاضر کرنے کا حکم دیا مجھے اور اپنے بھائی کو بیٹھا یا اور شراب نوش کرنے کا حکم دیا پھر ان مسائل کے جوابات تحریر کرنا شروع کیے وہ نصف شب تک لکھتے اور پیتے گئے حتیٰ کہ ہم پر نیند کا غلبہ ہوا چنانچہ آپ نے ہمیں واپس چلے جانے کا حکم دیا صبح کو میرے دروازے پر دستک ہوئی دیکھا تو شیخ کا قاصد حاضر ہونے کا پروانہ لایا ہے خدمت میں حاضر ہوا تو شیخ مصلی پر تھے اور روبرو پانچوں اجزاء موجود تھے فرمایا انہیں شیخ ابوالقاسم کرمانی کو سپرد کر دو اور کہو کہ جوابات دینے میں عجلت اس لئے کی ہے کہ قاصد کو تاخیر نہ ہو۔ شیخ ابوالقاسم کو سخت حیرت ہوئی قاصد کو واپس کیا اور لوگوں کو اس حیرت انگیز واقعہ کی خبر دی شیخ کا یہ کارنامہ تاریخ کا ایک عنوان بن گیا۔

رصدگاہ کے باب میں ایسے آلات ایجاد کیے جو ماضی میں کسی نے نہیں بنائے تھے اس سلسلہ میں انہوں نے ایک رسالہ بھی لکھا آٹھ سال تک میں رصدگاہ میں مصروف رہا مقصد ارصاد کے باب میں ان باتوں کی وضاحت مقصود تھی جو بطلیموس نے اس سلسلہ میں بیان کی ہیں چنانچہ بعض باتیں منکشف ہوئیں۔ شیخ نے کتاب الانصاف تصنیف فرمائی مگر جس دن سلطان مسعود اصفہان میں داخل ہوئے اس دن فوج نے شیخ کا مکان لوٹ لیا اسی میں یہ کتب بھی تھی اس کا پھر کوئی پتہ نہ چلا۔

شیخ کے تمام قویٰ نہایت مضبوط تھے خصوصاً قوت جماع سب سے زیادہ غالب تھی وہ اس قوت کو بکثرت استعمال کرتے تھے چنانچہ مزاج پر اس کا اثر تھا شیخ اپنی مزاجی قوت پر اعتماد رکھتے تھے حتیٰ کہ جس سال علاء الدولہ نے تاش فراش سے کرخ کے

انتقال ۴۲۸ اور ولادت ۳۷۵ کو ہوئی تھی یہ ہے شیخ الرئیس کا وہ تذکرہ جو ابو عبید نے لکھا

ہے۔

قبر ہمدان سے قبلہ کی جانب فصیل کے نیچے واقع ہے ایک قول کے مطابق میت

اصفہان لا کر باب کوں گنبد کے ایک مقام پر دفن کی گئی ہے۔

ابن سینا کی وفات قولنج سے ہوئی تو اس پر کسی ہمعصر نے یہ شعر کہا (متقارب)

رایت اب سینا یعادی الرجال

وبالجبس مات اخس الممات

فلم یشف مانالہ بالشفا

ولم ینج من موتہ بالنجات

اب سینا لوگوں سے دشمنی کرتے رہے مگر حبس شکم کے باعث نہایت بری موت

مرے۔

جو بیماری لاحق ہو چکی تھی اس میں نہ الشفاء کام آسکی نہ النجاۃ۔

حبس شکم سے مراد قولنج اور الشفا اور النجاۃ سے مراد شیخ کی وہ تصنیفیں ہیں۔ شعر کے

اندر مقصود مشابہت پیدا کرتا ہے۔

/

خدا کی حمد جو لائق اس کی شان کے شئون غیر متناہیہ سے ہو بشر سے محال ہے اور اس کی ثنا اور توصیف مین بقدر لائق بہ شان ممدوح کے زبان گویائی لال بلکہ اگر فقط ایک خاص قسم کی نعمت کا حمد خواہ اسی خاص حکمت بالغہ اور صنعت بیچوں وچرا کی نظر سے محامد اور اوصاف بیان ہوں یعنی خلقت انسانی میں جو جو رموز اور حکمت غیر متناہی صانع سبحانہٗ وتعالی برہانہٗ نے بمفاد و لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم کے مخلوق کئے اس سے زیادہ معتدل طبی بھی کوئی حیوان مخلوق فرمایا اور نہ اس سے زیادہ شریف مخلوق کوئی اور براہ کمالات غیر بدنی کے ایجاد فرمایا و لقد کرمنا بنی ادم سے اس کا پتہ بخوبی لگتا ہے اور علم تشریح اعضاء اور اس کے بعد علم علاج یعنے طب جسمانی اور بعد اس کے علم اخلاق وطب روحانی ہے اکثر وجوہ فضیلت انسانی کو جو بمثل قطرہ از دریا ہے جان کرتے ہیں۔ بالجملہ اگر فقط اسی ایک نعمت کا حمد اور شکر کیا جاوے تو کیونکر ہو سکتا ہے اس لئے کہ ایک ایک نعمت ان نعمتہائے غیر متناہی سے ایسے ہے کہ دونوں عالم کا حمد اس کے مقابل میں بہت کم وزن معلوم ہوتا ہے بہر حال حمد اور شکر کے بعد لغت برگزیدہ کونین باعث ایجاد نشا ئتین مقدم الایجاد خاتم الوجود محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی کرتا ہوں جو در حقیقت علتہ غائی ہماری ایجاد اور آفرینش اور فی الواقع ذریعہ ہماری شرافت اور کرامت اور احسن تقویم کی ذات مقدس اسی جناب کی ہے اور درود نا محدود و وافر اور ان ارواح مقدسہ پر جو خزانے ابواب مدینہ علم نبوی کے ہیں۔ من علیتھم الی مھدلبھم صلوۃ نامیۃ ذاکیۃ مادام یدوم الدوام ویکون ولا یکون کون الاکوان بعد اس کے مہجد ان بجت العبد الراجی الی رحمتہ رب المشیر قین سید غلام حسنین کنتوری بخدمت ارباب فطنت وذکا وصاحبان ذہن رسا کے گزارش کرتا ہے کہ اس خاکسار کو بعد فراغ علوم درسیہ حسیہ وعقلیہ اور بعد تحصیل

علوم دینیہ کے جس قدر اس زمانہ نے فرصت دی تھی جب متوجہ بطرف فن طب کے ہوا اور جو مبادی از قسم علوم اور فنون کے بطور مقدمات اس علم کے ہیں از قسم ریاضیات و طبعیات خواہ ان کے مسائل کلیہ خواہ اعمال جزئیہ اور نیز کس قدر فن کیمیا جس کا جاننا طبیب کو بنظر ترکیب اور تحلیل اجزا کے پر ضرور ہے اور بدون مشاقی اعمال کیمیائی از قسم حل وعقد و تعفین و تقطیر وغیرہ چارہ نہیں ہے کسی قدر حاصل کر چکا تب خیال اس کا ہوا کہ ہمارے اہل اسلام میں باوجودیکہ علم طب کی کتابیں ایسی عمدہ اور قواعد ایسے صحیح اور بے خطر اور مبرہن اور مدلل ہیں اس کی کیا وجہ ہے کہ اس فن خاص کے ماہر اور حامل بہت کم لوگ ہوتے ہیں۔ اور کیا وجہ ہے کہ باوجود کثرت درس و تدریس کتب طب کے اونے اونے مسائل سے اعلیٰ اعلیٰ درجہ کے لوگ وا ماندہ رہ جاتے ہیں۔ بعد کمال غور اور تامل کے ایسا گمان ہوا کہ جس قدر خلط مبحث اور علوم اور فنون میں متاثرین اہل اسلام نے کر دیا ہے فن طب مین بھی جس کی بنا اکثر تجربات پر ہے کیا ہے گو زمانہ جالینوس وغیرہ سے قیاس کے ذریعہ سے تقویت ان احکام کی کی گئی ہے مگر مدار کار بالکل قیاس فاسد اساس پر نہیں ہوسکتا اور اگر کسی قدر ہے تو اتنا نہیں ہے کہ بس اس کے پیچھے پڑ کے اصل غرض سے دور ہیں پھر درس و تدریس میں یہ کیفیت ہے کہ جو کتب بفضل مروج ہیں اکثر کیا بلکہ جمیع کا ماخذ قانون شیخ بوعلی ٹھہرا ہے اور اسی کا حوالہ کتابی اور زبانی دونوں طرح سے دیا جاتا ہے۔ اور جو جو نقصانات اس کتاب میں بوجہ غلطی کتاب اور ناقلین کے خواہ جو جو تناقض اور اغلاط اصل مولف سے اس کی خاص تحقیق میں بوجہ اخلاط مترجمین کے جنھوں نے یونانی سے عربی میں ترجمہ کیا تھا اس کی اصلاح اور درستی انبار کتب کے تیار ہیں اور اس کی خبر ہے کہ شیخ گو محقق کامل ہے مگر خطا سے کیونکر معصوم ہوسکتا ہے قرشی کی شرح دیکھیے تو عجب گل کھلا ہوا ہے ایک مسئلہ نہیں چھوڑتے جو مخدوش نہ ہو اور گیلانی اور آملی کو دیکھے تو ان کی توجیہات نسبت مباحثہ لاطائل کے دفعا عن الشیخ وحمایۃ عنہ کیا ہو رہے ہیں میں ان کاملین کی توہین اور تہجین

نہیں کرتا ہوں بلکہ میں اقرار کرتا ہوں کہ یہ بھی ایک فن نہایت دقیق ہے اور مشاغبۂ
اس کا چرچا خوب ہے مگر میرا مطلب یہ ہے کہ اصل غرض طبیب کی ایسی نزاع لفظی اور
تحقیقات منطقی خواہ طبعی اور آلہی سے شاید پوری نہیں ہوسکتی اور شاید شیخ بھی جس وقت
کسی مقام پر ترجیح قول بقراط اور جالینوس میں ایسی تقریر بانظر اراس کتاب میں کرتا
ہے اس کی نظر مقصور نزاع لفظی پر نہیں ہوتی چنانچہ ناظرین کتاب قانون پر بخوبی واضح
ہوگا۔ علاوہ بران اس اختلاف نسخ نے قانون ایسی عمدہ کتاب کو ایسا برباد کردیا کہ باہمہ
وخلوح اور سلامت بیانی جو خاص طریقہ برہانی ہے پہلی اور چشتیاں سے بھی زیادہ دقیق
ہوگئی ہے اور اب اس زمانہ کے اطبائے محققین اور ماہرین جو منحصر چند انفاس میں سمجھے
جاتے ہیں۔ اگر لفظ طبیب اور محقق کامل کلی غیر محصور ہے۔ ان کا قول تو برملا یہی ہے کہ
شاید قانون کسی کی سمجھ میں نہیں آسکتا ہے کو شفا اور اشارات جو بہ نسبت قانون کی علوم
کیسہ میں تصنیف ہوئی ہیں سمجھ میں آجائے اور اگر کوئی بیچارہ طالب علم مرتے کھپتے
اس درجہ تک پہنچے تو اس کو درس قانون میں جو جو سختیاں جھیلنی پڑتی ہیں اس کا بیان کیا
ضروری ہے کہ عیان راچہ بیان ایک خاندان کے عقیدے کی بات میں نے یہ بھی سنی
ہے کہ شیخ نے عمداً مقامات قانون کو مغلق کر دیا ہے جس میں ہر ناکس کی سمجھ میں نہ
آئیں اور وہ رموز سینہ بسینہ انہیں لوگوں کو پہنچے آتے ہیں۔ جو حامل اسرار شیخ کے ہیں
جیسے ارباب تصوف اور علم باطن کے غوامض اسرار کا یہی حال ہے وہ لوگ یہی کہتے
ہیں کہ جب شراح متقدمین باینہمہ علم و کمال جو اس زمانہ میں قریب بمحال ہے غرض
اصلی شیخ کو نہ سمجھے تو اب کون سمجھ سکتا ہے بہر حال اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اب علم طب
کا حاصل ہونا قطعاً محال ہے اس لئے کہ مدار کار جس کتاب پر ہے وہ تو بطور رموز اور
چشتیاں کے ایسی ہے جیسے مصنفات جابر اور جلبی کی علم اکسیر میں خواہ مصنفات ابن
عربی وغیرہ تصوف میں خواہ مصنفات علمائے حروف جفر اور جمل او وقاف میں پھر کس
طرح سے یہ علم حاصل ہو سکے۔ راقم خاکسار کو یہ ظن فاسد بطرف شیخ کے جو معلم علوم

میں بیان کیا جائے گا ضرور غلط ہوگا اور زبان عربی میں اگر گنجائش غلطی کے کھپاؤ کی ہے
تو شاید منشی امیر احمد صاحب لکھنوی کو تاویل اقوال شاہ جم جاہ دین پناہ کج کلاہ خاقان
ابن الخاقان اعنی جناب واجد علیشاہ بہادر دوام اقبالہ کی بہت آسانی ہوئی ہوگی بہر حال
ان اغلاط کے رفع کی امید میں معاصرین اور آئندہ کاملین سے ہر طرح یکسان رکھتا
ہوں شاید اگر میرے عذر کم فہمی کو قبول فرمائیں گے تو اس کی صلاح ضرور کر دیں گے
اور شاید جن مقامات میں جست عبارات اور بے تکلف ترجمہ جو آمد طبیعت پر دلالت
کرے گا اگر پسند خاطر ارباب نظر ہوگا اس کے عوض یہ زحمت اختیار فرما کر اصلاح
فرمائیں گے اس لئے گھوڑے سے گھوڑے کا سوار گرتا ہے اور آگ سے لوہار اور
آتش باز زیادہ جلتا ہے اور پانی میں اکثر ملاح ہی ڈوبتا ہے اور تلوار سے اکثر سپاہی مرتا
ہے اور علاج میں اکثر طبیب ہی خطا کرتا ہے تصنیف میں مصنف ہی غلط کرتا ہے جو جو
نقصانات اس ترجمہ میں باوجود اجتماع نسخ عدیدہ اور شروح کثیرہ کے باقی رہ گئے اس
کی واقفیت جس قدر راقم خاکسار کو ہے اتنی اگر ناظر کتاب کو ہوگی تو شاید میرے عذر کو
زیادہ قبول کرے گا اور جس قدر نا مساعدت زمانہ نسبت راقم الحروف کے بروقت تحریر
اوراق ہذا کے ہے اس کو اگر ہتمامہ ناظرین با تمکین جائیں گے شاید میرے ایک عذر
کو ہزار عذر کے برابر تصور فرمائیں گے۔ ہم چونکہ قدر دان علم و ہنر فیض رسان کرم گستر
یکتائے عصر وحید وہر مجمع بزل و عطا کان جود و سخا فارس مضمار جود و کرم عالی گوہر
والا ہمم عالی دماغ ہنر پرور منشی نولکشور صاحب جو بانی مبانی اس کے ہیں نہایت مستعجل
تمام ہوئے لہٰذا عجالتہ یہ اوراق خیز تحریر میں آئے اور اگر چہ بعض احباب نے اشارہ
رجوع بطرف تراجم فارسی حکیم شریف خان دہلوی کے کیا تھا مگر یہ راقم الحروف کو کسی
جلد کا اس ترجمہ کے اس وقت تک کا تمام جلد کلیات کر چکا ہوں اور حمیات کے بھی
تا آخر مباحث بحران کے ترجمہ سے فارغ ہو گیا ہوں پتہ نہیں ملتا اور کچھ مجھے زیادہ
پابندی بھی ایسی نہیں ہے ہاں اگر تا اختتام کتاب ہذا کوئی جلد ملے گی دیکھا جائے گا و کم

خاص مؤلف کے جو بہ نسبت امراض کے ہیں اور وہ مجربات اساطین اطبائے ہندو نیز کامل بید اور ماہران اہل تجربہ سے مجھے پہنچے اور معمول بہ فقیر کے ہیں وہ بھی اضافہ کر دیے ہیں۔ **نویں** اکثر مقامات پر تخمینہ قیاسی جو بہ نسبت اصول کیمیائی خواہ ضبط اوزان صنفی خواہ اندازہ کیفیات کے ضرورت ہوئی ہے مثلاً وزن پانی کا خواہ وزن حرارت اور جوش دینے کا اسے بنظر تحقیق حال کے جو آلات اس کے واسطے تیار ہوئے ہیں اور جو قواعد بالفعل مروج ہیں جیسے مقیاس الحر یعنے تھرمامیٹر وغیرہ حتیٰ الوسع ان سے اس کے مقدار کو ضبط کر دیا ہے۔ **دسویں** حساب اوزان اور تخصیص اور جمع تفریق ضرب اور قسمت وغیرہ کی اگر کہیں ضرورت پڑی ہے جو علامات بالفعل باختصار اور تسہیل مروج ہیں اور جن قواعد سہل سے اب اعمال حسابی کیے جاتے ہیں اسی طور پر لکھا ہے چنانچہ علامت جمع کی اور علامت تفریق کی اور علامت ضرب کی اور علامت قسمت کی اور علامت مساوی خواہ حاصل عمل کی لکھ دی ہے۔ **گیارھویں** کسی مقام پر اگر ضرورت زیادہ توضیح کی ہوئی تو بذکر امثلہ خواہ عبارت جداگانہ جس میں پابندی ترجمہ کی وجہ سے زیادتی اور کمی کا اختیار ہے کچھ عبارت بڑھا بھی دی ہے اور اضافہ اور اصل کا تفرقہ یہ رکھا ہے۔ مترجم کہتا ہے اور پھر جب عبارت زائد تمام ہوئی جلی قلم سے لفظ متن کی لکھ دی ہے۔ **بارھویں** اگر کسی مقام پر قیاس منطقی سے کسی مقدمہ پر شیخ نے کچھ نظر کی ہے خواہ عکس مستوی خواہ عکس نقیض خواہ تلازم شرطیات سے کوئی مقدمہ ثابت خواہ منع کیا ہے۔ بالاجمال اشارہ اسی قاعدہ میزانی کی طرف بھی کر دیا ہے کہ طالب علم کو جودت زیادہ ہو اور خود شیخ کے استدلال برہانی خواہ جدلی میں جو نقصان اور خلل تھا اسے ذکر نہیں کیا اس لئے کہ منصب ترجمہ اور توضیح کا درستی اصل اور متن کی مہما آئن ہے نہ اس کو خراب کرنا جیسے قرشی وغیرہ کا شعار ہے۔ **تیرھویں** جس مسئلہ خواہ تدبیر علاجی خواہ اور کسی قسم کا حوالہ اجمالی شیخ نے دیا ہے اس کی تصریح مع نشان فصل اور جملہ اور تعلیم اور فن کے بخوبی کر دی ہے تاکہ وقت نہ ہے۔

**چودھویں** امور مفصلہ بالا کے سوا اور امور جزوی جو بنظر توضیح کے کسی خاص مقام پر مناسب معلوم ہوئے کہ ان کی تفصیل دشوار ہے مرعی رہے ہیں ناظرین باتمکین کو خود ہی بر وقت ملاحظہ مقامات لائقہ کے واضع ہونگے اب پھر میں بطرف عذر تقصیر کے رجوع کرتا ہوں اور کہتا ہوں کہ ابتدائے خلقت سے آج تک بہ نسبت ہر ایک امر غریب کے یہی معاملہ جاری ہے کہ جب تک اس شے میں فی الجملہ غرابت بوجہ تجدد کے باقی رہتی ہے جبلی نسان یہی ہے کہ اس کی نسبت تعصب کرتے ہیں اور یہ طریقہ کچھ خاص ہندوستانی لوگوں کا نہیں ہے۔ بلکہ علی العموم یہی قاعدہ مستمر ہے اس نظر سے اگر کوئی قصد ترک ایجاد اور اخفائے مافی الضمیر کا کرے سلسلہ تحقیقات اور ایجاد کا قطعاً مسدود ہو جائے اور اگر یہ خیال ہو کہ ہمارا فعل جدید مطبوع عام اور مقبول انام ہو یہ تو اس سے بھی زیادہ دشوار بلکہ بنظر عادت محال ہے بایں خیال میں ناظرین کتاب ہذا سے درخواست اس امر کی نہیں کرسکتا کہ بالضرور میرے اس فعل کو پسند کریں لیکن اتنا خیال ضرور فرمائیں کہ آج تک کوئی شے ایسی موجود نہ ہوئی ہوگی صنعت انسانی میں کہ اس کے نقصانات کے رفع کے واسطے زمانہ ہزاروں خواہ سینکڑوں برس کا درکار نہ ہو اسی طرح اگر یہ ترجمہ بھی مقامات عدیدہ میں غلط خواہ کسی اور وجہ سے کہ منجملہ اس کے عدم تاویہ مراد بعینہ ہے برآمد ہوا امید کریں کہ آیندہ جب کثرت انظار سے اس کی ناہمواری درست ہوتی رہے گی آخر کو پاک صاف ہو کر جیسا چاہیے ویسا ہی ہو جائے گا اور میری گزارش خاص بہ نسبت اطباء اور ماہران فن کے یہ ہے کہ اگر کوئی ایسی غلطی جس میں کسی اور مقدم شارح سے برابر ہوں خواہ وہ تناقض جو اصل کتاب میں بموجب بیان مندرجہ بالا پڑا ہے۔ اس کی برائی سے مجھے معذور فرمائیں اور اگر بالضرور فقط الزام ہی لگانے کا منشا ہو تو اس کا بھی لحاظ فرمائیں کہ ایسی کوئی غلط بات نہیں ہے کہ بتاویل صحیح نہ ہو سکے یعنے علوم غیر تعلیمی کے پس شاید جو بات ان کے قیاسات کے ذریعہ سے غلط ہوتی ہے کسی اور کے مقدمات برہانی خواہ جدلی کے ذریعہ سے صحیح بھی

ہو جائے۔ تاہم مجھے اپنے خاص احباب سے امید ہے کہ اگر اس کتاب کو بنظر اصلاح دیکھیں اور اس کی غلطی کی اصلاح مہما امکن فرمائیں بعید از الطاف دوستانہ اور اقتضائے نصفت سے نہ ہوگا اور خاص اہل علم خصوصاً مطبین سے یہ گزارش ہے کہ چونکہ اختلاف نسخ اصل کتاب کا اسدرجہ تھا کہ اگر میں متعرض حوالہ ان اختلافات کا ہوتا حجم کتاب زیادہ ضخیم ہوتا اس لئے سوائے مقامات غیر ضروری خواہ ایسے مقامات کے جن کا اختلاف نسخ مثل اختلاف وقوع اشکال ہندسی کے ہے یعنی باوجود تغیر الفاظ کے اصل معنی میں چنداں فرق نہیں ہوتا ہے اور قسم کے اختلافات کا نا امکان تعرض کر دیا ہے اور ترجیح کی علامت یہ قرار دی ہے کہ جو نسخہ تحقیق مترجم میں انسب تھا پہلے اس کا ترجمہ کر کے بلفظ تردید دوسرے نسخہ کا ذکر کیا ہے مگر اس میں رعایت اس کی ضرور رہی ہے کہ مطلب کتاب میں خبط پیدا نہ ہو چونکہ خطبہ اور دیباچہ قانون کا مختلف طور پر دیکھا گیا ایک یہ بھی طرز ہے کہ فہرست ہر حصہ کی داخل اسی حصہ میں مذکور ہوتی ہے راقم خاکسار نے فہرست حصہ اول کا ترجمہ دیباچہ سے اوپر بہت توضیح اور تصریح کے ساتھ مع نشان صفحہ وغیرہ کے لگا دیا ہے کہ ہر فصل اور جملہ اور تعلیم اور فن کے دیکھنے کی ضرورت کے وقت زیادہ دقت نہ ہو اور جہاں کہیں اصل کتاب میں لفظ فصل سرخی سے نہ تھی اور مقام کے نظر سے اس کا فصل جداگانہ ہونا مناسب تھا جیسے اکثر مقامات میں کتاب امراض جزویہ خواہ حمیات کی جلد میں ہے وہاں لفظ فصل لکھ دی ہے اس قدر اختلاف کو محمول غلط پر نفرمائیں گے اس لئے کہ خاکسار نے جو تہذیب مناسب تعلیم سمجھی ہے اس کے لحاظ سے ترتیب مقرر کی ہے اور نزاع لفظی کے درپے ہونا شان تحقیق سے بعید ہے اور خلاف وصایائے متقدمین اور کاملین کے ہے فصل ہوئی تو کیا اور بیان اور ذکر ہوا تو کیا اصل مطلب اور نفس مسئلہ سمجھنا چاہیے ہاں اگر اس تبدیل سے کوئی خرابی معنوی جیسے اقلیدس کی اشکال اور مقامات کی الٹ پلٹ خواہ اور فروغ مہندی کی اشکال کے عکس اور تبدیل سے لازم آتی ہو اور میں نے براہ غلط فہمی عکس

متقضی نہیں ہے کہ اس کا استعمال بھی عیاذ اباللہ جائز کیا جائے دوم بنظر تقلید ترجمہ کے کچھ ان منافع کا اقرار اور اعتقاد بھی لازم نہیں اکثر علمائے اہل اسلام جو پابند ترجمہ کے ہوئے ہیں وہ بھی اس وجہ سے معذور رکھے گئے اخلاق ناصری اور اخلاق جلالی وغیرہ مع دیگر کتب طبیہ اس کی گواہ ہیں اس مختصر اعتذار کے بعد اب وقت اس کا آیا ہے کہ میں ترجمہ اصل کتاب کا خطبہ سے شروع کروں واسا الله الاعانة والتوفيق بالاتمام انه خير موفق ومعين وعليه ثقتي في الدراية منه بدايتي واليه لينهاية.



/

خدا سے اعانت چاہتا ہوں اور خدا ہی پر توکل کرتا ہوں حمد خدا کی اس قدر کرتا ہوں جو لائق اس کی شان کے ہو اور مناسب خدا کے شیع احسان کے ہو اور درود نامحدود خدا کا اس کے نبی پر جن کا نام نامی محمد ﷺ ہے اور ان کے آل اور اصحاب پر نازل ہو بعد حمد اور صلوٰۃ کے واضح ہو کہ مجھے میرے ایسے بعض خاص احباب نے کہ جن کے سوال کو میں رد نہیں کر سکتا اور اس کی حاجت روائی مجھ پر بقدر میری وسعت اور امکان کے لازم تھی خواست کی اسبات کی کہ اس کے لئے میں ایک کتاب فن طب میں ایسی تصنیف کروں جو شامل طب کے قواعد کلیہ اور جزئیہ پر اس لطف سے ہو کہ باوجود اختصار کے جتنے مسائل اور احکام اس میں مندرج ہوں مشرح بھی ہوں اور باوجودیکہ بیان مسائل اور احکام کا جو حق ہے بخوبی ادا ہو جائے اور پھر ایجاز کی رعایت ہے اجابت اس کی التماس کے نظر سے میں نے قصد تصنیف کا کیا اور تجویز مناسب اس کتاب کی ترتیب میں یہ ٹھہری کہ پہلے میں امور عامتہ کلیہ دونوں قسم نظری اور عملی طب کے بیان کروں اس کے بعد ادویہ مفردہ کی قوتوں میں جو احکام کلی ہیں اور ان کے بعد احکام جزئی ادویہ کے بیان کروں اس کے بعد امراض خاص ہر ایک عضو کے اس طرح بیان کروں کہ پہلے اس عضو خاص کی تشریح اور جو منفعت اس کی خلقت میں ہے لکھ کر بعد ازاں اکثر مقامات میں اس عضو کی حفظ صحت کے اسباب بھی لکھوں مگر یہ تشریح اعضائے مرکبہ کی ہے جو کتاب امراض جزئیہ میں درج ہو گی اور اعضائے مفردہ کی تشریح کتاب اول یعنے فن کلیات میں درج کی ہے اور اسی طرح منافع اعضائے مفردہ کے اسی کتاب اول میں بیان کر دوں گا پھر کتاب امراض جزئی میں بعد ذکر حفظ صحت عضو خاص کے بطور عام امراض عضو مخصوص اور اسباب امراض اور طرق استدلال اوپر انہیں امراض کے اور معالجہ ان امراض کا بطور کلی اور عام طریقہ سے لکھوں گا جب ان

سب امور سے فراغت ہو جائے امراض جزئیہ اس عضو کے مذکور ہونگے اور اس مقام
پر بھی اکثر حکم کلی تعریف مرض اور اسباب عام اور دلائل کلیہ کا پہلے ذکر کر کے اس کے
بعد خاص احکام جزئی کا ذکر کروں گا پھر معالجہ کا قانون عام پہلے ذکر کر کے معالجہ جزئی
کو دوائے بسیط خواہ مرکب سے بیان کروں گا اور معالجہ عام خواہ علاج خاص میں۔ اگر
انہیں دواؤں کا استعمال مناسب ہے جن کا ذکر کتاب ادویہ مفردہ کی جدول اور نقشہ
جات میں کر لیا ہے جن سے طالب علم اس مقام پر پہنچ کر واقف ہو سکتا ہے بہر حال
ایسے ادویہ کو مکرر ہر ایک مقام پر بیان نہ کروں گا بلکہ اسی مقام پر حوالہ کر دیا جائے گا مگر
کوئی ضروری دوا کہ جس کا ذکر ضرور ہے البتہ مکرر لکھی جائیں گی اور جو دوائے مرکب
ایسی ہے کہ اس کے منافع اور اس کے بنانے کا طریقہ لائق اسی کے ہے کہ اس کا ذکر
قرابادین میں کیا جائے اس کی نسبت بھی یہی طریقہ ملحوظ ہے پھر اس کتاب میں
امراض جزئی کے اتمام کے بعد مجھے ایسا مناسب معلوم ہوا کہ ایک اور کتاب ان
امراض کے بیان میں لکھوں جو امراض خصوصیت کسی خاص عضو سے نہیں رکھتے جیسے
حمیات وغیرہ اور انہیں امراض کے بعد قواعد زینت کے ذکر کروں گا اور اس کتاب میں
بھی وہی طریقہ بیان کا مرعی ہے جو ترتیب امراض خاصہ کے باب میں مذکور ہوا ہے
پھر اگر خدائے توفیق اتمام اس کتاب کی دے اس کے بعد قرابادین میں مرکبات
ادویہ کو حسب خواہش جمع کروں اور یہ تمام کتاب اول سے آخر تک چونکہ شامل بیان
ضروری اور لابدی مسائل اور احکام طب پر باختصار ہے بایں نظر ایسی نہیں ہے کہ جو
طبیب قصد معالجہ امراض کا بالفعل کرے اس کو اکثر مسائل مندرجہ کتاب ہذا معلوم خواہ
یاد نہ ہوں یعنی کم سے کم جس قدر علم طبیب کو ضرور ہے اس پر یہ کتاب شامل ہے اور اس
سے زیادہ جو اور چیزیں بکار آمد طبیب کی ہیں ان کا حصر دشوار ہے لیکن اگر بحکم خدائے
تعالیٰ مرگ نے مجھے مہلت دی بعد اتمام اس کتاب کے دوبارہ ایک اور کتاب جو زائد
پر شامل ہو تصنیف کروں گا اور اب اسی کتاب کے ابواب اور فصول کو جمع کرتا ہوں۔

اس کتاب کو پانچ کتابوں پر قسمت کرتا ہوں **کتاب اول میں** طب کے امور کلیہ کا بیان ہے **کتاب دوم میں** ادویہ مفردہ کا بیان ہے **کتاب سوم میں** امراض جزئیہ جو انسان کے اعضائے جسمانی میں سر سے پانوں تک عارض ہوتے ہیں وہ اعضائے ظاہری ہوں خواہ باطنی ان کا بیان ہے **کتاب چہارم میں** ان امراض کا بیان جو کسی خاص عضو سے تخصیص نہیں رکھتے اسی کتاب میں احکام زینت کے بھی مذکور ہوں گے **کتاب پنجم میں** ادویہ مرکبہ کا بیان ہے اور یہی قرابادین ہے **کتاب اول میں** چار فن ہیں **فن اول** میں چھ تعلیمیں ہیں **تعلیم پہلی** میں دو فصلیں ہیں۔ **فصل اول** علم طب کی تعریف۔ **طب** ایسا علم ہے کہ جس سے انسان کے بدن کے حالات از قبیل صحت اور زوال صحت دریافت ہوتے ہیں فائدہ اس علم سے یہ ہے کہ صحیح آدمی کی صحت کا حفظ کیا جائے۔ اور بیمار کی صحت جو زائل ہو چکی ہے وہ پھرائی جائے۔ اس تعریف پر یہ اعتراض ہوسکتا ہے کہ علم طب کی دو قسمیں ہیں ایک قسم نظری دوسری علمی اور جب ہم نے کہا کہ طب ایک علم ہے یعنی ایک ادراک ہے تو تمام علم طب نظری ٹھہرا مترجم کہتا ہے علم نظری اس کو کہتے ہیں کہ آدمی کی قوت باطنی اس میں کارگر ہو اور قوت حواس خمسہ ظاہری کی کوئی تصرف اس میں نہ کر سکے جیسے منطق خواہ فلسفہ اولی خواہ اصول طبیعات اور علم علمی وہ ہے کہ جس میں حواس خمسہ ظاہری سے کام کیا جائے جیسے فلاحت جر ثقیل کیمیا وغیرہ جواب اس اعتراض کا یہ ہے کہ ہر ایک صناعت میں نظری اور عملی دونوں قسمیں ہوتی ہیں اور ہر علم میں لفظ نظری اور عملی سے جو مراد ہوتی ہے ان سب کے بیان کی ہم کو اس مقام پر کوئی ضرورت نہیں ہے البتہ علم طب میں جو دو قسمیں نظری اور عملی کی ٹھہرائی گئی ہیں ان سے جو غرض ہے وہ ہم بیان کرتے ہیں جب کوئی کہے کہ طب کی بعض قسمیں نظری ہیں اور بعض عملی تو یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ قسم نظری طب کی وہ ہے کہ جس کا سیکھ لینا درکار ہے اور قسم عملی وہ ہے کہ جس میں مباشرت عمل کی بھی

درکار ہے جیسا کہ اکثر لوگ خیال کرتے ہیں بلکہ اس مقام پر یہ سمجھنا لائق ہے کہ یہاں پر نظری سے کچھ اور مراد ہے اور وہ یہ ہے کہ درحقیقت دونوں قسمیں علم طب کی عملی باتیں ہیں اور عملی اور نظری میں فرق یہ ہے کہ جس قسم کو ہم نظری کہتے ہیں اس میں بیان اصول قواعد کا ہوتا ہے اور دوسری قسم جسے عملی کہتے ہیں اس میں بیان کیفیت مباشرت اور استعمال تھیں قواعد کا ہوتا ہے پھر ایک کو نظری اور دوسرے کو عملی جو قرار دیتے ہیں مراد یہ ہے کہ قسم نظری وہ ہے کہ اس کی تعلیمی فقط مفید اعتقاد اور ادراک قواعد کی ہوتی ہے اور کیفیت عمل کے بیان سے تعرض نہیں کیا جاتا مثلاً کہتے ہیں کہ حمیات کی تین قسمیں ہیں یا مزاج انسان کی نو قسمیں ہیں اور عملی قسم میں علم طب کے یہ مقصود نہیں ہوتا ہے کہ بالفعل یہ عمل کرنا چاہیے یا مزاولت حرکات بدنیہ کی بالفعل اس میں درکار ہے بلکہ اس میں بیان ایک قسم کی رائے اور تجویز کا ہوتا ہے کہ یہ تجویز اور رائے متعلق بیان کیفیت اور عمل سے ہوتی ہے جیسے طب میں بیان کرتے ہیں کہ جتنے ورم گرم ہیں ابتدائے علاج میں ضرور ہے کہ ایسی چیزیں استعمال کی جائیں کہ جو رادع ہوں اور برودت پیدا کریں اور تکثیف مسامات کریں اس کے بعد رادعات کے ساتھ مرخیات ملائے جائیں اس کے بعد انتہا میں بوقت انحطاط مرض کے مرخیات محللہ پر اقتصار کیا جائے سوائے ان ورموں کے جن کے مادے کو اعضائے رئیسہ نے اعضائے خسیہ کی طرف دفع کیا ہو۔ پس یہ تعلیم ایک رائے اور تجویز کا فائدہ دیتی ہے کہ وہ بیان کیفیت عمل کی ہے نہ کہ نفس عمل ہے پس جب ان دونوں قسموں کو متعلم نے جانا تو ایک سے علم نظری اور دوسرے سے علم عملی حاصل ہوگا گو کبھی عمل نہ کرے۔

## دوسرا اعتراض:

اس مقام پر یہ بھی اوارد ہوتا ہے کہ حالات بدن انسان کے تین ہیں صحت اور مرض اور حالت متوسط کی نہ وہ صحت ہے اور نہ مرض اوپر پر علم طب کی تعریف میں فقط دو ہی حالتوں کا ذکر کیا گیا یہ اعتراض اگر معترض بخوبی غور کرے ہماری عبارت پر وارد نہ ہوگا

اس لئے کہ جب وہ فکر کرے گا تو نہ تین حالتوں کا بدن انسان میں قائل ہونا اسے درست معلوم ہوگا اور نہ یہ بات اسے صحیح معلوم ہوگی کہ اگر واقع میں کوئی حالت ثالثہ بدن انسان میں ہوتی ہے اور ہم نے اس کو تعریف علم طب میں ترک کردیا اور ذکر نہیں کیا اب ہم فرض کرتے ہیں کہ اگر مذہب تثلیث صحیح بھی ہو تو ہمارا قول زوال صحت شامل ہے مرض اور حالت ثالثہ دونوں کو اس لئے کہ حالت ثالثہ جوان لوگوں نے نئی نکالی ہے اس پر تعریف صحت تو صادق نہیں آتی یعنی حالت ثالثہ کو یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ ایک حالت ہے یا ایک ملک ہے کہ اس کی موجودگی میں افعال سلیمہ موضوع خواہ صاحب حالت سے صادر ہوں اور نہ حالت ثالثہ کی تعریف مقیس علیہ تعریف صحت کی کرسکتے ہیں جیسے کہ مرض کی تعریف کی جاتی ہے ہاں اگر صحت کی تعریف میں ایسی قیدیں اور شرطیں بڑھائیں جن کی کچھ حاجت نہیں ہے اس وقت ہماری تعریف علم طب کی البتہ حالت ثالثہ کے شمول میں کوتاہی کرے گی مگر ہم کو اس وقت اطبا سے کسی طرح کا مناقشہ نہ ہوگا اس لئے کہ تجویز تعریف اور حدود ایک امر اصطلاحی ہے اور نزاع لفظی سے کوئی فائدہ طبیبوں کو نہیں ہے نہ تو نزاع لفظی مناسب ان کی شان کے ہے اور نہ علم طب میں نزاع لفظی کچھ فائدہ دے سکتی ہے حالت ثالثہ کا موجود ہونا بدن انسان میں یا نہ ہونا۔ یہ امر علم طب میں محقق نہیں ہوسکتا ہے بلکہ طبعیات میں اس کی تحلیق بخوبی کی گئی ہے وہاں سمجھنا چاہیے۔

## فصل دوسری:

علم طب کے موضوعات کے بیان میں چونکہ علم طب میں بدن انسان کے حالات سے بنظر حصول صحت و زوال صحت بحث ہوتی ہے اور ہر ایک چیز کا علم جبھی پورا حاصل ہوتا ہے جب اس چیز کے اسباب جانے جائیں بشرطیکہ اس چیز کے واسطے واقع میں کچھ اسباب بھی ہوں اسی جہت سے طب میں ضرورت اس بات کی ہے کہ اسباب صحت و مرض کے پہلے دریافت کیے جائیں صحت و مرض کے اسباب ظاہر بھی ہوتے

ہیں اور پوشیدہ بھی ہوتے ہیں کہ ان کو حس نہیں دریافت کر سکتی ہے بلکہ استدلال عقلی عوارض سے کر کے وہ اسباب دریافت کیے جاتے ہیں اسی سبب سے طب میں پہنچانا ان عوارض کا جو صحت و مرض کو مخصوص ہیں بھی ضرور ہے۔ علوم حکمیہ میں یہ بات بھی ثابت ہو چکی ہے کہ جس شے کا ادراک اور علم اس کے اسباب اور مبادی پر موقوف ہوتا ہے اس شے پر علم اسباب اور مبادی مقدم ہوتا ہے اور اگر اس شے کے واسطے اسباب اور مبادی نہ ہوں تو اس کے عوارض اور لوازم ذاتی کے دریافت کرنے سے اس شے کا علم پورا ہوتا ہے۔ اسباب کی اس مقام پر چار قسم کی ہیں مادی صوری فاعلی غائی مادی اسباب وہ چیزیں ہیں کہ جن میں صحت یا مرض حاصل ہوتی ہے۔ خواہ حصول اس کا بوضع قریب ہو جیسے عضو یا روح یا بوضع بعید ہو جیسے اخلاط یا اس سے زیادہ تر بعید از قیاس کہا جائے جس طرح سے ارکان اربعہ ارکان اور اخلاط کو بحسب ترکیب موضوعات میں سے علم طب کے ٹھہرایا ہے اگرچہ بعد ترکیب کے جو استحالہ ہوتا ہے اور کیفیت ارکان اور اخلاط کی بدل کر ایک نئی کیفیت پیدا ہوتی ہے۔ اس استحالہ کو بھی ان کے موضوع علم طب کے ہونے میں دخل ہے اور جو چیز کہ بنظر ترکیب و استحالہ موضوع کسی علم کے قرار دی جاتی ہے۔ وہاں اس ترکیب اور استحالہ کے بعد جو وحدت حاصل ہوتی ہے۔ اس کا بھی لحاظ کیا جاتا ہے اور یہاں پر وہ وحدت کہ جو ان اخلاط اور ارکان کثیر کو عارض ہوتی ہے یا تو وہ مزاج ہے یا ہیئت ہے مزاج تو بعد استحالہ کے ہوتا ہے اور ہیئت بحسب اجتماع و ترکیب پیدا ہوتی ہے۔ اسباب فاعلی صحت و مرض کی دو قسمیں ہیں مغیرہ و حافظ۔ مغیرہ۔ وہ چیزیں ہیں کہ جو کیفیات اور حالات بدن انسانی کو تغیر دیا کرتی ہیں۔ اور حافظہ وہ چیزیں ہیں کہ محافظت کرتی ہیں بدن انسان کی خواہ از قسم ہواؤں کے ہیں یا وہ چیزیں کہ جو قریب بعنصر ہوا ہیں خواہ کھانے کی چیزیں اور پانی اور پینے کی چیزیں اور جو قریب المزاج ان چیزوں کے ہو خواہ استفراغ یا احتقان یا مخصوص بلاد و مساکن اور ان سے متصل بفوائد اور چیزیں خواہ حرکات و سکنات بدنیہ یا نفسانی حرکت

وسکون کہ جس میں خواب وبیداری بھی داخل ہے یا ایک سن سے دوسرے سن میں پہنچنا مثلاً لڑکے سے جوان ہونا خواہ ایک ہی سن میں اختلاف بنظر اوقات اربعہ کے پیدا ہونا یا اجناس اور صناعات اور عادات میں استحالہ پیدا ہونا یہ سب اسباب مغیرہ وحافظہ شمار کیے جاتے ہیں اور اسی طرح وہ چیزیں جو بدن انسان پر وارد اور اس کے متصل ہوتی ہیں ضماد اور طلا خواہ آگ اور پانی اور برف اور روئی وغیرہ کے خواہ طبیعت کے مخالف نہ ہوں یا مخالف ہوں اسباب صوری صحت ومرض کی وہ قوتیں ہیں کہ جو بعد حاصل ہونے مزاج کے حادث ہوتی ہیں اور بعد ترکیب کے پیدا ہوتی ہیں اسباب تمامی وغائی صحت ومرض کے وہ افعال ہیں جو بدن انسان سے صادر ہوتے ہیں جن کے شناخت میں معرفت قوی اور شناخت ان ارواح کی جو حامل قویٰ کی ہیں ضرور داخل ہے چنانچہ ہم آگے بیان کریں گے یہ جتنے موضعات علم طب کے اوپر بیان کیے گئے فقط اس نظر سے موضوع قرار دیے گئے ہیں کہ علم طب بیان کرتا ہے کہ بدن انسان کیونکر صحیح رہتا ہے اور کیونکر مبتلائے مرض ہو جاتا ہے اب اگر تمام وکمال مباحث علم طب کے خیال کیے جائیں اور قواعد حفظ صحت وازالہ مرض کے موضوعات کا بھی لحاظ کیا جائے تو ضرور موضوعات میں کچھ اور چیزیں بنظر اسباب وآلات حفظ صحت وازالہ مرض کے بڑھیں گی حفظ صحت وازالہ مرض کے اسباب جیسے تدبیر ماکول و مشروب یا اختیار کرنا ہوائے مناسب کا خواہ مقدار معین پر حرکت وسکون کرنا خواہ کسی دوا سے علاج کرنا یا علاج بعمل ید کرنا یہ سب چیزیں ایسی ہیں کہ ان کو اطبا تینوں قسم حالات انسان کے اسباب تجویز کرتے ہیں یعنی صحت ومرض اور تیسری قسم وہ ہے کہ جو حالت ثالثہ سے موصوف ہے کہ اس کا ہم آگے ذکر کریں گے اور یہ بھی بیان کریں گے کہ باوجودیکہ حقیقتاً درمیان صحت ومرض کے واسطہ نہیں ہے پھر کیونکر یہ لوگ تیسری قسم کے قرار دیے جاتے ہیں اور کیا سبب ہے کہ ہم ان کو متوسط درمیان صحت ومرض کے قرار دیتے ہیں یہ تھوڑی سی تفصیل جو اوپر بیان کی گئی اس سے ہم کو اجمالاً اس قدر

دریافت ہوا کہ علم طب میں اتنی چیزوں پر نظر کی جاتی ہے ارکان مزاج اخلاط اعضائے بسیط اعضائے مرکبہ ارواح قوای طبعی قوای حیوانی قوائے نفسانی افعال حالات ثلاثہ بدنیہ یعنی صحت ومرض وحالت ثالثہ اوران تینوں کے اسباب ماکولات اور مشروبات یا ہوائیں اور پانی یا مخصوص بلا اور مساکن اور استفراغ اور احتقان اور صناعات اور عادات اور حرکات بدنی ونفسانی اوراسی طرح سکون اوراسنان اوراجناس اور جو چیزیں بدن پر وارد ہونے والی ہیں امور غریبہ سے اور تدبیر طعام اور مشربات اور اختیار کرنا ہوا سے مناسب کا اور مقرر کرنا حرکات اور سکنات کا اور استعمال دواؤں کا عمل بالید اور احتقان اور صناعات اور عادات واسطے حفظ صحت کے اور علاج کرنا ایک ایک مرض کا جداگانہ ان میں سے بعض چیزوں کا جاننا طبیب پر بنظر منصب طبابت اس طرح پرواجب ہے کہ ان چیزوں کی ماہیات کا تصور اور تصدیق ان کے وجودگی کرے اور ان کو واقعی معلوم کرے اور یہ سمجھے کہ ان چیزوں کا ماننا ہم کو ضرور ہے اور یہ چیزیں ہمارے اصول موضوعہ میں داخل ہیں۔ علم طبعی میں یہ چیزیں بدلیل ثابت کی جاتی ہیں اوراس کو اعتقاد ان چیزوں کے وجود کا اس بنا پر کرنا چاہئے کہ گویا کسی معتمد حکیم طبعی نے اس کے واسطے یہ موضوعات مقرر کئے ہیں۔ ان موضوعات میں کچھ ایسی چیزیں بھی ہیں کہ جن دلیل و برہان لانا طبیب کو اسی فن میں درکار ہے۔ ان موضوعات میں جو چیزیں ازقسم مبادی ٹھہرائی جائیں ان کے نسبت طبیب کو یہی لازم ہے کہ تقلیداً ان کے وجود کو مانے اس لئے کہ مبادی جملہ علوم جزئیہ ان علوم میں مسلمات قرار دیئے جاتے ہیں اور علوم کلیہ میں ان پر برہان لائی جاتی ہے اوراس طرح ہر علم جو بہ نسبت کسی دوسرے علم کے فرع یا جزئی قرار دیا جاتا ہے اس کے مبادی کا ثبوت جو علم اس پر مقدم ہے یا جن کا یہ علم جزئی یا فرع قرار دیا گیا ہے اس میں بیان کیا جاتا ہے یہاں تک کہ چڑھتے چڑھتے جمیع علوم کے مبادی فلسفہ اولیٰ میں ثابت کئے جاتے ہیں اوراس علم کو علم امابعد الطبعتیہ بھی کہتے ہیں۔ بعض طبیبوں کا یہ طریقہ جو ٹھہر گیا ہے کہ شروع میں علم

طب کے اثبات عناصر اور مزاج وغیرہ بدلائل طبعیہ کرتے ہیں اور اس طرح وہ باتیں
کہ جو طبیب کے واسطے طبعیات میں اصول موضوعہ قرار دیے گئے ہیں۔ ان کا ثبوت
بھی علم طب میں بدلائل کرنے لگتے ہیں ان لوگوں کو اس طریقہ میں دو قسم کی غلطیاں
درپیش ہوتی ہیں ایک تو یہ کہ جو باتیں علم طب میں داخل نہیں ہیں انہیں بطور خلط مبحث
طب میں ذکر کرتے ہیں اور دوسری غلطی یہ ہوتی ہے کہ اپنے گمان میں وہ یہ جانتے ہیں
کہ ہم نے ان چیزوں کو بدلیل ثابت کر دیا ہے حالانکہ ان سے کوئی چیز ثابت نہیں ہو
سکتی ہے۔ اسی جہت سے طبیب پر واجب ہے کہ ان چیزوں کی ماہیت کا تصور کر کے
جو باتیں ان میں سے بدیہی خواہ میں الثبوت نہیں ہیں ان کے وجود کو تقلیداً ماننے اور
ان کا اثبات حکیم طبعی کو سپرد کرے۔ موضوعات علم طب میں جو بین الثبوت امور ہیں
منجملہ ان کے نو ارکان اربعہ ہیں کہ آیا یہ موجود ہیں یا نہیں اور موجود ہیں تو کتنے ہیں اور
ان کی تعداد کیا ہے دوسرے مزاج ہے کہ اس کا وجود بھی ثابت ہے یا نہیں اور ہے تو
کس طرح ہے اور کتنی قسمیں ہیں تیسرے اخلاط ہیں کہ ان کا وجود اور تعداد اور کیفیت
اور اسی طرح قویٰ کا وجود اور مقدار اور امکان وجود ان کا خواہ ارواح کا وجود اور تعداد
اور محل وجود یہ سب باتیں طبیب کو اصول موضوع میں داخل کرنی چاہئیں اور یہ بھی کہ
ہر ایک تغیر حال کو خواہ اثبات اور استمرار شے کو بحال واحد ایک سبب درکار ہوتا ہے۔ پھر
وہ سبب کتنے ہیں یہ بھی اصول موضوعہ میں داخل ہے لیکن اعضائے جسمانی اور ان کے
منافع اور فوائد کو بطور حس دیکھنا چاہئے اور بذریعہ تشریح کے دریافت کرنا چاہئے وہ
چیزیں کہ جن کا تصور کرنا طبیب پر واجب ہے اور اس کے بعد ان کا وجود بدلیل ثابت
کرنا بھی لازم ہے وہ امراض اور اسباب جزئیہ اور علامات امراض کے ہیں اور کیفیت
طریقہ ازالہ مرض اور حفظ صحت کے ان باتوں میں جو بدیہی نہ ہو طبیب کو اسے بدلیل
اور برہان تفصیلی ثابت کرنا چاہیے اور اس کی مقدار اور وقت مقرر کرنا چاہیے جالینوس کا
دستور ہے کہ جب وہ قصد کرتا ہے کہ قسم اول پر اقامت برہان کرے یعنی جن چیزوں

پر دلیل لانا ہم نے علم طب میں ناجائز قرار دیا ہے جالینوس جب ان کے دلائل کا ذکر کرتا ہے اس وقت اپنی تئیں طبیب نہیں سمجھتا ہے بلکہ وہ حکیم فلیسوف بن کر ان دلائل کو ذکر کرتا ہے اور اسے اس وقت ایسا خیال ہوتا ہے کہ علم طبعی میں بحث کر رہا ہے اور طب سے بالکل الگ ہو گیا جیسے کوئی فقیہ کامل جس وقت قصد کرتا ہے کہ وجوب متابعت اجماع کی صحت ثابت کرے تو اس وقت وہ فقیہ اپنے کو فقیہ نہیں سمجھتا ہے بلکہ اپنے تئیں متکلم جان کر درپے اثبات اس مسئلہ کے ہوتا ہے اس لئے کہ طبیب بحیثیت طبیب ہونے کے اور فقیہ بنظر فقیہ ہونے کے اس کی قدرت نہیں رکھتا ہے کہ ان باتوں کو بدلیل ثابت کرے اور اگر باوجود لحاظ اپنے اپنے منصب کے یہ دونوں درپے اثبات ایسے امور کے ہوں بیشک دور محال لازم آئے گا۔

## تعلیم دوسری ارکان کے بیان میں :

اور وہ ایک ہی فصل ہے۔ ارکان چند اقسام بسیط کو کہتے ہیں جو بدن انسان کے اجزائے اولیہ ہیں ان کی تقسیم مختلف صورتوں کے اجسام کی طرف ممکن نہیں ہے اور ان کے ملنے اور مرکب ہونے سے انواع مختلفہ کائنات کے پیدا ہوتے ہیں۔ طبیب اس بات کو مسلم مانے کہ وہ چار میں زیادہ نہیں دو ان میں سے سبک اور خفیف اور دو ثقیل اور بھاری ہیں خفیف تو آگ اور ہوا اور ثقیل پانی اور مٹی زمین کی زمین ایک جسم بسیط ہے کروی اشکل موضع طبعی اس کے ٹھہرنے کا بیچ میں تمامی کرات عالم کے ہے کہ وہ اس مقام میں بالطبع ٹھہری ہوئی ہے اور اگر بیچ میں کل کے نہ ہوتی تو بالطبع حرکت کر کے اسی مقام پر آجاتی بسبب ثقل مطلق اپنی کے طبیعت اس کی سرد خشک ہے مراد یہ ہے کہ اگر طبیعت اس کی بحال خود باقی رہے اور کوئی سبب خارجی بغیر اس کے اصل طبیعت میں پیدا نہ کرے تو اس سے برودت اور یبس محسوس ہوگا۔ زمین کا وجود کائنات کے واسطے چسپیدگی اور ثبات اور حفظ اشکال اور ہیات کا فائدہ دیتا ہے۔ پانی جسم بسیط ہے موضع طبعی اس کا یہ ہے کہ زمین کو وہ شامل ہو اور ہوا اس کو شامل ہو یعنی وہ اس طرح

پر واقع ہو کہ سطح مقعر یا اندورنی اس کی متصل ہو سطح محدب یا بیرونی زمین سے اور سطح محدب پانی کی متصل سطح مقعر ہوا سے بشرطیکہ کرۂ زمین اور ہوا دونوں اپنی وضع طبعی پر باقی ہوں اور یہ وضع مخصوص پانی کی ثقل اضافی کہلاتی ہے۔ **مترجم کہتا ہے** زمین کے واسطے از روے قیاس اور مشاہدہ کے دو مرکز پائے گئے ہیں ایک مرکز جسم جو بنظر ثقل مطلق کے ہے اور ایک مرکز ثقل کہ وہ مرکز جسم سے ہٹا ہوا ہے یہ اس کا ثقل اضافی ہے بہ نسبت اتصال کرۂ آب وہوا کے پیدا ہوا ہے تفصیل اس مسئلہ کی اور مقدار فاصلہ کی درمیان دونوں مرکزوں کے فروع طبعیات میں دیکھنی چاہیے اور ملاحظہ ہیئت کرات عالم سے بخوبی دریافت ہو سکتا ہے کہ مرکز ثقل مرکز جسم سے کتنا ہٹا ہوا ہے **متن** پانی کی طبیعت سرد وتر ہے یعنی جس وقت پانی کے ساتھ کوئی دوسری چیز نہ ہو اور نہ کوئی سبب خارجی مخالف طبیعت کے پانی میں اثر کرے برودت اس کی محسوس ہو گی اور ہمراہ برودت کے ایک حالت جسے ہم رطوبت کہتے ہیں بھی محسوس ہو گی رطوبت اس حالت کا نام ہے کہ پانی اپنی اصل خلقت میں اس کیفیت پر ہے کہ ادنیٰ سبب سے صور مختلفہ کو بسہولت قبول کرتا ہو اور بہت آسانی سے اس کے اجزا کا اتصال زائل ہو جاتا ہے اور بآسانی پھر متصل واحد ہو جاتا ہے اور ہر ایک شکل کو باآسانی قبول پھر کر لیتا ہے اور اس شکل کی حفاظت نہیں کر سکتا ہے بلکہ بسہولت اسے ترک کر دیتا ہے۔ پانی جو ایک جزو مادی کائنات کا ٹھہرا ہے فائدہ اس کا یہ ہے کہ اجسام مرکبہ بآسانی ان ہیئات کو قبول کریں جو ان کے اجزا میں بوجہ تشکیل اور تخلیط اور تعدیل کے درکار ہے اس لئے کہ جسم رطب اگرچہ بسہولت ہیئات شکلیہ کو ترک کر سکتا ہے لیکن قبول اشکال بھی باآسانی کرتا ہے جیسے کہ جسم یابس بدشواری قبول ہیئات شکلیہ کرتا ہے مگر بعد قبول کسی شکل کے پھر اس شکل کا چھوڑنا بھی اسے دشوار ہوتا ہے۔ **مترجم کہتا ہے** لوہار خوب جانتا ہے کہ لوہے کی گولی سے کیل یا پتر بنانا کتنا دشوار ہے کہ اس دشواری کی نسبت سے موم کی گولی سے صورت کیل اور پتر کی بنانی

بہت کم وقت رکھتی ہے جب کسی جسم یابس کو جسم رطب کے ساتھ خمیر کریں تو جسم یابس جسم رطب سے مل کر استفادہ قابلیت تحدید اور تشکیل کی پاتا ہے اور جسم رطب کو یہ فائدہ ہوتا ہے کہ بہ نسبت اپنی ذاتی خاصیت کے اس میں حفظ شکل کی قوت بڑھ جاتی ہے اس لئے کہ جسم رطب کو ایک استواری اور تعدیل قوی حاصل ہوتی ہے اور جسم یابس بجہت آمیزش جسم رطب کے اپنی پراگندگی اجزا سے محفوظ رہتا ہے اور جسم رطب بسبب آمیزش جسم یابس کے ایک چسپیدگی پیدا کرکے اپنے سیلان سے محفوظ رہتا ہے۔ ہوا ایک جسم بسیط ہے اس کا موضع طبعی پانی کے اوپر اور آگ کے نیچے ہے اور یہ خفت ہوا کی اضافی ہے طبیعت اس کی گرم تر ہے اس طرح جیسے طبیعت زمین اور پانی کی بیان ہوئی یعنی بدون آمیزش کسی دوسرے جسم کے یا بدون حادث ہونے کسی سبب خارجی کے اس کی حرارت اور رطوبت محسوس ہوتی ہے۔ ہوا جو کائنات کا ایک جز مادی قرار دیا گیا فائدہ یہ ہے کہ پانی اور مٹی کے جو اجزا نہایت متصل ہیں ان کا اتصال دور کرکے تخلخل پیدا کرے اور مسامات باقی رہیں اور لطافت اور خفت اس وجہ سے حاصل ہو اس لئے کہ جسم جس قدر قلیل المسامات ہوتا ہے مثل سونے وغیرہ کے اتنا ہی ثقیل اور وزنی ہوتا ہے اور جس قدر مسامات زیادہ ہوتے ہیں اس قدر سبک ہوتا ہے جیسے دھنی ہوئی روئی آگ جرم بسیط ہے اس کا موضع طبعی کل اجرام عنصریہ کے اوپر ہے اور مکان اس کا سطح مقعر اس فلک کی ہے جہاں تک کون وفساد منتہی ہوتا ہے اور یہ مکان اس کا بنظر خفت مطلقہ کے ہے طبیعت آگ کی گرم وخشک اور اس کی موجودگی کائنات میں جز مادی ہو کر فائدہ نضج اور تلطیف کا دیتی ہے اور عناصر کو آپس میں ملا دیتی ہے۔ اگر حرارت آگ کی معین ومددگار نہ ہو تو نفوذ جوہر ہوا کا جوہر ارضی اور مائی میں نہ ہو سکے۔ آگ سے ایک یہ بھی فائدہ ہوتا ہے کہ برودت ارض اور ماء کی ٹوٹ جاتی ہے یا کم ہو جاتی ہے اور اس انکسار برودت کا فائدہ یہ بھی ہے کہ وہ دونوں جسم ثقیل محض عنصریب سے نکل کر قابلیت آمیزش کی پیدا کرتے ہیں پانی اور مٹی یہ دونوں ارکان بوجہ ثقل کے

خلقت اعضا میں بہت بکار آمد ہیں اور سکون اعضا کو ان سے مدد ملتی ہے اور ہوا اور آگ بوجہ خفت کے ارواح کی پیدائش کی معین ہیں اور ان کے متحرک ہونے میں فائدہ دیتی ہیں اور اعضا کا حرکت دینا انہیں دونوں سے متعلق ہے اگرچہ محرک اول اعضا کا نفس ہے یہ چیزیں جو اوپر مذکور ہوئیں یہی ارکان اربعہ ہیں تعلیم ثالث اور اس میں تین فصلیں ہیں۔

## فصل اول مزاج کا بیان:

مزاج ایک نئی کیفیت ہے جو کیفیات متضادہ کے آپس میں فعل وانفعال سے پیدا ہوتی ہے یعنی جس وقت عناصر جن کے اجزا چھوٹے چھوٹے ہیں اپس میں ملتے ہیں اور اکثر جرم ہر ایک عنصر کا اکثر جرم دوسرے عنصر سے مماس ہوتا ہے اور اپنی اپنی قوتوں سے ہر ایک کوئی فعل پیدا کرتا ہے نتیجہ اس فعل و انفعال کا یہ ہوتا ہے کہ ایک کیفیت متشابہ جو مناسب جمیع عناصر کے ہو پیدا ہوتی ہے۔اسی کیفیت کا نام مزاج قرار دیا گیا ہے ازانجا کہ اولی قوتیں ارکان اربعہ مذکور کی حرارت وبرودت ویبوست ورطوبت ہیں اس سے صاف ظاہر ہے کہ مزاج ان اجسام کا جو ان ارکان سے نبیں مجموعہ انہیں کیفیات کا ہوگا۔ہم اگر بحسب قسمت عقلی مزاج کو سوچیں اور کسی چیز کا سوائے ارکان مخصوصہ کے تصور نہ کریں تو مزاج کی دو قسمیں نظر آتی ہیں۔

### پہلی قسم:

یہ ہے کہ مقدار کیفیات اربعہ کی برابر ہو اس صورت میں کیفیات متضادہ متساوی ہو کر مقاومت ایک دوسری کی علی السویہ کرکے جو کسر وانکسار ہوگا اس سے وہ کیفیت متوسط واقعی جسے معتدل حقیقی کہتے ہیں پیدا ہوگی اور اس قسم کا مزاج معتدل حقیقی کہلاتا ہے۔

### دوسری قسم:

یہ ہے کہ مقدار کیفیات اربعہ کی برابر نہ ہو اس صورت میں کیفیات متضادہ کے فعل

انفعال سے مزاج وسط مطلق خواہ معتدل حقیقی پیدا نہ ہوگا بلکہ جس کیفیت کی مقدار زیادہ ہے مزاج میں وہ کیفیت غالب ہوگی خواہ رطوبت ویبوست میں سے کوئی کیفیت غالب ہو خواہ حرارت و برودت میں ایک کیفیت زائدہ ہوگی۔ خواہ اضداد اربعہ میں سے دوکیفیتیں یکجا زائد ہوں گی۔ **مترجم کہتا ہے** تساوی کیفیات اربعہ سے جو معتدل حقیقی پیدا ہوتا ہے منحصر ہے دوصورت میں پہلی صورت یہ ہے کہ مقاویر ارکان اربعہ کے برابر ہوں۔ **دوسری صورت** یہ ہے کہ مقدار کان اربعہ کی برابر نہ ہو مگر دو دو رکن جو اضداد حقیقی ہیں۔ وہ آپس میں برابر ہوں جیسے نار اور ماء آپس میں برابر ہوں۔ اور ہوا اور ارض آپس میں برابر ہوں مگر بہ نسبت نار اور ماء کے ہرایک ارض اور تراب کی مقدار کم ہو خواہ زیادہ مثال اس کی جیسے کسی مرکب عنصری کے اجزاء ناری دو اور مائی بھی دو ہوں اور اجزائے ترابی اور ہوئی ایک ایک اس صورت میں بھی کیفیات چہارگانہ متساوی ہوں گے کیونکہ حرارت ناری دو اور حرارت ہوائی ایک مجموع مقدار حرکت کی تین ہے اسی طرح برودت مائی دو اور برودت ارضی ایک مل کر تین ہے اور یبوست ناری اور ارضی بھی مل کر تین ہیں اور رطوبت مائی اور ہوائی بھی مل کر تین ہے آپس باوجود اختلاف مقاویر ارکان عناصر اربعہ کے کیفیات اربعہ برابر پیدا ہیں اس لئے یہ مرکب معتدل ہوگا واسطے توضیح اس مثال فرضی کے ایک نظیر ہر جسم مرکب کی بموجب تصریح جیرہ جلد کے مصنف رسالہ دو قائق المیز ان کے لکھتے ہیں مثلاً سونا اور چاندی جس وقت معدن سے برآمد ہوتے ہیں اور عبیط کہلاتے ہیں یعنی غیر مصفی اس وقت سونے میں اجزائے ناری تین اور ترابی دو اور مائی دو اور ہوائی تین ہوتے ہیں اور چاندی میں اجزائے ناری ایک اور ترابی چار اور مائی دو اور ہوائی تین ہیں بعد ترکیب ان دونوں کے مجموع اجزائے ناری چار اور مائی چار اور ترابی چھ اور ہوائی چھ ہونگے پس چونکہ اجزائے ناری اور مائی آپس میں برابر ہیں اور ترابی اور ہوائی بھی برابر ہیں اور مجموع اجزائے حارہ ناری اور ہوائی دس ہیں اسی طرح مجموعہ اجزائے ترابی اور مائی

بھی دس ہیں اور مجموعہ اجزائے رطبہ ہوائی اور مائی بھی دس ہیں اور مجموعہ اجزائے یابسہ ناری اور ترابی بھی دس ہیں اس سبب سے کیفیات اربعہ اس مرکب کے متساوی ہیں پس یہ معتدل ہے اگرچہ مقدار بسائط کے متساوی نہیں جیسا اس بیان سے واضح ہوا اور جس وقت کیفیات اربعہ متساوی نہ ہوں معتدل حقیقی نہ ہوگا اس کی پانچ صورتیں ہیں۔

## پہلی صورت:

| ہواء | ماء | تراب | نار | نام | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | یہ ہے کہ زیادتی خواہ کسی عنصر واحد میں ہو اس صورت میں مزاج یقیناً غیر معتدل ہوگا اور اس |
| ۳ | ۲ | ۲ | ۳ | ذہب | صورت کی ایک مثال یہ ہے کہ ہم ایک جسم مرکب حدید اور قلعی سے فرض کریں چونکہ حدید |
| ۳ | ۲ | ۴ | ۱ | فضہ | میں اجزاء ناری ایک اور مائی دو اور ترابی تین اور ہوائی ایک ہے اور قلعی میں اجزائے ناری دو |
| ۶ | ۴ | ۶ | ۴ | میزان | اور مائی دو اور ترابی ایک اور ہوائی تین ہیں پس مجموع اجزائے ناری تین اور باقی چار چار |

ہیں اور یہ مزاج بارد رطب درجہ اول کا ہے۔

IqbalCyberLibrary All rights reserved ©2002-2006

پہلی صورت

**دوسری صورت:**

| | نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ ہے کہ زیادتی خواہ کمی دو عنصر میں علی السویہ ہو مگر وہ دونوں عنصر اضداد حقیقی نہ ہوں | | | | | |
| بلکہ اضداد مشہوری ہوں جیسے سونا کہ اجزائے ناری اور ہوائی اس کے دو دو ہیں اور اجزاء | جدید | ۱ | ۳ | ۲ | ۱ |
| مائی اور ترابی ایک ایک ہیں جیسا کہ جدول ذیل سے واضح ہوگا۔ | قلعی | ۲ | ۱ | ۲ | ۳ |
| | میزان | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ |

IqbalCyberLibrary.net All rights reserved ©2002-2006

دوسری صورت

**تیسری صورت:**

| | نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ ہے کہ زیادتی دو عنصر میں ہو جو اضداد حقیقی نہیں ہیں مگر زیادتی غیر متساوی ہو اس میں | | | | | |

| | نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|---|
| بھی اعتدال حقیقی نہ ہوگا جیسے تانبا کہ اجزائے ناری اس کے تین اور مائی ایک اور ترابی | ذہب | ۲ | ۱ | ۱ | ۲ |
| تین اور ہوائی دو ہیں۔ | | | | | |

تیسری صورت

## چوتھی صورت:

| یہ ہے کہ زیادتی خواہ کمی دو عنصر میں ہو جو اضداد حقیقی ہیں مگر زیادتی غیر متساوی ہو اور اس | نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|---|
| صورت میں بھی مزاج غیر معتدل ہوگا۔ | نحاس | ۳ | ۳ | ۱ | ۲ |

چوتھی صورت

## پانچویں صورت:

یہ ہے کہ زیادتی تین عنصر میں بمقدار غیر متساوی ہو اس کی مثال اس جدول سے واضح ہوگی

| نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|
| | | | | |

اور تفصیلی بیان اس قاعدے کا انشاء اللہ تعالی بحث استخراج مزاج ادویہ بسیطہ یا مرکبہ میں کیا جائے گا یہ مقام استطرادی ہے زیادہ تفصیل کی گنجائش نہیں ہے **متن** معتبر فن طب میں معتدل اور غیر معتدل یہ دونوں قسمیں جو اوپر بیان ہوئیں ہیں ان میں سے کوئی نہیں ہے بلکہ طبیب کو واجب ہے کہ وہ اپنے مسلمات اور اصول موضوعہ میں یہ بھی داخل کرے کہ معتدل حقیقی کا موجود ہونا محال ہے چا جائیکہ کسی انسان کا مزاج یا انسان کے کسی عضو خاص کا مزاج معتدل حقیقی ہو۔ یہ بھی جاننا چاہیے کہ لفظ معتدل جسے اطباء اپنے فن میں استعمال کرتے ہیں وہ مشتق تعادل سے نہیں ہے جس کے معنے ہموزن اور برابر ہونے کے

| اسرب | ۱ | ۳ | ۲ | ۲ |
|---|---|---|---|---|

| نام | نار | تراب | ماء | ہواء |
|---|---|---|---|---|
| نحاس | ۳ | ۳ | ۱ | ۲ |
| نحاس سنبی | ۳ | ۴ | ۱ | ۱ |
| میزان | ۶ | ۷ | ۲ | ۳ |

IqbalCyberLibrary
All rights reserved

ہیں بلکہ معتدل مشتق ہے عدل فی القسمت سے بایں معنے کہ وہ مرکب جسے اطباء معتدل کہتے ہیں خواہ تمام بدن فرض کیا جائے یا عضو مخصوص اس کو عناصر کی کیفیات اور کمیات سے ایسا پورا حصہ ملا ہے جو نہایت مناسب بدن انسانی کے ہے کبھی ایسی قسمت معتدل اور نسبت مناسب جو انسان کے حصہ میں آتی ہے نہایت قریب ہو جاتی ہے اس اعتدال حقیقی سے جس کا اوپر ذکر کیا گیا اور یہ بات شاذ و نادر بعض افراد انسان میں پائی جاتی ہے یہ اعتدال جس کا طب میں اعتبار ہے بہ نسبت بدن انسان کے یہ بھی اعتدال اضافی ہے یقیناً پس طرف غیر انسان کے کہ جسے یہ اعتدال نہیں ہے اور نہ مزاج اس کا قریب بمزاج انسان ہے بہ نظر اعتدال حقیقی کے اس اعتدال اضافی انسان کی آٹھ صورتیں معتبر ہوتی ہیں۔

## پہلی صورت:

یہ ہے کہ نوع انسانی میں یہ معتدل قیاس کیا جائے اور مقیس بنایا جائے بہ نسبت اس چیز کے کہ جو مختلف اعتدال میں ہے اور خارج از نوع انسانی ہے۔

## دوسری صورت:

یہ ہے کہ مقیس گردانا جائے بہ نسبت اپنی نوع کے ان اشخاص سے جن کے مزاج کا اعتدال مختلف ہے۔

## تیسری صورت:

نوع انسانی کی ایک صنف کی نسبت اس کا اعتدال مقیس ہو بہ نسبت ان لوگوں کے جو اس صنف سے خارج ہیں اور نوع انسانی میں داخل ہیں۔

## چوتھی صورت:

ایک صنف خاص نوع انسانی کا مقیس ہو بہ نسبت ان لوگوں کے جو اسی صنف میں داخل ہیں اور مختلف الاعتدال ہیں۔

## پانچویں صورت:

ایک شخص خاص ایک صنف نوع انسانی میں سے ایسا معتدل ہو کہ مقیس گردانا جائے بہ نسبت مختلف الاعتدل کے جو خارج ہے اس شخص سے اور صنف اور نوع میں داخلی ہے۔

## چھٹی صورت:

شخص واحد بنظر اختلاف احوال اور اوقات اپنے کے کبھی معتدل ہو اور کبھی غیر معتدل۔

## ساتویں صورت:

ایک ہی شخص بہ نسبت ایک عضو خاص کے معتدل ہو بہ نسبت ان اعضا کے جو اس عضو سے خارج ہیں اور اس کے بدن میں داخل ہیں غیر معتدل ہو۔

## آٹھویں صورت:

ایک ہی شخص بحسب عضو خاص کے معتدل ہو اور مقیس ہو اپنے ذاتی احوال اسی عضو کی نسبت میں۔

## پہلی صورت:

یعنی انسان کا اعتدال مزاج نسبت سائر موجودات کائنات کے ایک ایسی بات ہے کہ اس کو وقت گنجائش ہے اور کسی عدد خاص میں محدود نہیں اور بھی کوئی امر اتفاقی نہیں ہے بلکہ اس صورت کی دو حدیں افراط اور تفریط کی ہیں۔ کہ ان میں سے جس کسی حد کو تجاوز کرنے سے مزاج انسانی باطل ہو جائے گا ایک جانب تفریط کی ہے کہ اس کے تجاوز سے بہائم میں شمار کیا جائے گا۔ دوسری جانب افراط اعتدال کی ہے کہ بساطت اب تجرد عن المادۃ کے خواص اس حد کے تجاوز سے پیدا ہوتے ہیں۔ عالم کون وفساد سے نکل کر روحانیات اور ملکوتیات میں داخل ہو جائے گا۔ بیچ میں ان وحدون

افراط اور تفریط کے متوسطات بیشمار ہیں کہ تفاوت مراتب انسانی ان مراتب کو ظاہر کرتا ہے۔

## دوسری صورت:

وہ درمیانی مزاج ہے اعتدال میں دو حدوں افراط اور تفریط کے جن کا پہلی صورت میں بیان کیا گیا مگر یہ اعتدال ایسے شخص میں پایا جاتا ہے جس کا مزاج نہایت معتدل ہو اور وہ صنف بہ نسبت اور اصناف کے غایت اعتدال پر ہو اور سن بھی ایسا ہو کہ اس سے بڑھ کر نشوونما اور سن میں نہ ہو سکے۔ اگرچہ یہ معتدل وہ اعتدال حقیقی نہیں رکھتا جس کا وجود ابتدائے مفصل میں محال بیان کر چکے تاہم ایسا معتدل نہایت عزیز الوجود ہے اگر بالفرض ایسا انسان کسی اقلیم کے کسی شہر معتدل میں پایا جائے تو اس کا اعتدال قریب بہ اعتدال حقیقی بطور قضیہ اتفاقیہ کے نہ ہوگا بلکہ اس کے اعضائے حارہ مثل قلب و اعضائے باردہ مثل دماغ و رطبہ مثل جگر و یابسہ مثل استخوان کے آپس میں متکافی ہونگے اور جتنا ان اعضا کے موازنہ میں تعاول زیادہ ہوگا اسی قدر یہ شخص مزاج میں معتدل حقیقی کے قریب تر ہوگا ایک عضو کاص کے اعتبار سے کوئی آدمی ایسا معتدل نہیں ہو سکتا ہاں جلد ایک ایسا عضو ہے کہ وہ تنہا اس درجہ اعتدال کو پہنچ سکتا ہے چنانچہ ذکر اس کا ہم باب تشریح میں اور کچھ آخر فصل ہذا میں بھی کریں گے۔ ارواح اور اعضاء رئیسہ کے اعتبار سے کوئی فرد بشر قریب بہ اعتدال حقیقی نہیں ہو سکتی بلکہ ان دونوں کے اعتبار سے خارج اعتدال سے ہو کر مائل بجانب حرارت و رطوبت ہوگا اس لئے کہ مبد حیات قلب اور روح ہے اور یہ دونوں نہایت گرم اور بافراط مائل بجانب حرارت ہیں بقائے حیات بجہت حرارت کے اور نشوونما بوجہ رطوبت کے ہے بلکہ حرارت رطوبت سے قوام پاتی ہے اور غذا لیتی ہے۔ اعضائے رئیسہ تین ہیں جیسا آگے بیان کریں گے ان میں سے ایک دماغ ہے سرد مزاج پر اس کی برودت اس قدر نہیں ہے کہ حرارت قلب و جگر کی تعدیل کرے اور خشک مزاج اعضائے رئیسہ میں فقط قلب ہے لیکن اس کی خشکی

اتنی نہیں ہے کہ رطوبت دماغ وجگر کی تعدیل کرے اور دماغ بھی اس قدر بارد نہیں ہے اور قلب بھی اس قدر یابس نہیں قلب بہ نسبت دماغ وجگر کے یابس ہے اور دماغ بہ نسبت قلب وجگر کے بارد ہے۔

## تیسری صورت:

معتدل کی بہت گنجائش کم رکھتی ہے۔ بہ نسبت قسم اول یعنی اعتدال نزعی کے مگر اس سے ایک غرض صالح اور سودمند نکلتی ہے کہ وہ مزاج صالح ہے ایک گروہ کا چند گردوں سے بقیاس طرف ایک اقلیم کے اور اقالیم سے یا بہ نسبت ایک ہوا کے باقی ہواؤں سے مثلاً اہل ہند کا ایک مزاج ہے کہ وہ تمام ہندوستانیوں میں پایا جاتا ہے۔ اور ان کی صحت اسی مزاج سے قائم رہتی ہے۔ یا صقالیہ کے واسطے ایک مزاج مناسب ہے کہ ان کی صحت اسی پر موقوف ہے ہر ایک مزاج ان دونوں اقلیموں کا بقیاس اپنی صنف کے معتدل ہے اور بقیاس دوسری صنف کے غیر معتدل ہندوستانی کسی آدمی کے بدن کی کیفیت مزاجی اگر مثل مزاج صقلابی کے ہو جاوے تو وہ شخص یا بیمار ہوگا یا مر جائے گا۔ اسی طرح صقلابی کے مزاج کی کیفیت اگر مثل مزاج ہندی کے ہو تو یہ بھی یا مریض ہوگا یا ہلاک ہوگا۔ یہاں سے یہ معلوم ہوا کہ ہر ایک صنف اس کا معمورہ کے واسطے ایک مزاج خاص ہے کہ وہاں کی ہوا کے موافق وہی مزاج ہے اور اس مزاج کے واسطے عرض اور گنجائش بھی ہے اور اس عرض کے واسطے دونوں جانب افراط اور تفریط کے بھی

۔

## چوتھی صورت:

درمیانی مزاج ہی اور واسطہ ہے بیچ میں عرض تقلیم کے جس کا تیسری قسم میں ذکر ہوا اس چوتھی قسم کے مزاج کے اعتدال سے یہ مراد ہے کہ اس صنف میں اس سے زیادہ کوئی معتدل نہیں ہے۔

## پانچویں صورت:

نہایت تنگ تر ہے بہ نسبت قسم اول اور ثالث کے اس سے وہ مزاج مراد ہے کہ ایک شخص معین کے واسطے تاوقتیکہ وہ زندہ اور صحیح موجود ہے اس کے واسطے ایسے مزاج کی ضرورت ہے۔اس مزاج کے لئے بھی عرض ہے جس سے دوطرفین افرادوتفریط کی محدود کرتے ہیں بہت ضروری اس مقام پر یہ امر جاننا چاہیے کہ ہر شخص ایک مزاج خاص کا مستحق ہے کہ اس میں دوسرے کی شرکت ممکن نہیں ہے یا عمادر ہے۔

## چھٹی صورت:

یہ وہ مزاج واسطہ ہے درمیان دوحدوں افراط وتفریط صورت پنجم کے وہ مزاج ایسا ہوتا ہے کہ جب کسی شخص کو حاصل ہوتو افضل حال پر ان حالات سے ہوگا جن حالات پر اسے ہونا چاہیے یعنی جتنے حالات اس کے لائق بحال ہیں ان میں سے افضل حالات سے متصف ہوگا۔

## ساتویں صورت:

یہ وہ مزاج ہے کہ ہرایک نوع عضواور اعضا سے اس پر ہونا واجب ہے اور دوسری نوع کو اس کے مخالف مزاج درکار ہے۔مثلاً استخوان کو واجب ہے کہ اس کا مزاج یا بس زیادہ ہو اور دماغ کو ضرور ہے کہ اس میں رطوبت زیادہ ہو اور قلب میں حرارت کی زیادہ ضرورت ہے اور پٹھ میں برودت کی ضرورت زیادہ ہے کہ اس مزاج کے واسطے بھی عرض ہے۔جسے دوطرفین افراط وتفریط کی محدود کرتی ہیں مگر یہ عرض بہ نسبت عروض امزجہ متقدمہ کے کمتر ہے۔

## آٹھویں صورت:

یہ مزاج واسطہ ہے ساتویں صورت کی افرادوتفریط کے درمیان میں یہ مزاج ایک

خاص عضو کا ہے ایسا کہ جس وقت اس عضو کو یہ مزاج حاصل ہو تو اس کا حال افضل
حالات لائقہ پر ہو گا جب لحاظ انواع کائنات کے مزاجوں کا کیا جائے تو ان میں سے
نوع انسان مزاج اقرب باعتدال حقیقی ٹھہرے گا پھر اگر اعتبار اصناف کا بھی کریں تو
ہمارے نزدیک یہ بات صحیح ہے کہ جو آبادی موازی معدل النہار کے واقع ہے اور اس
آبادی میں اسباب ارضیہ کے سبب سے کوئی اگر امر مخالف باعتدال نہیں عارض ہوا مثلاً
پہاڑ یا دریا وغیرہ اس میں نہیں واقع ہیں اس مقام کے رہنے والوں کا مزاج واجب
ہے کہ قریب باعتدال حقیقی ہو اور ہماری تحقیق میں یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ جو لوگ گمان
کرتے ہیں خط استوا پر بجہت قرب شمس کے چونکہ حرارت زیادہ ہوتی ہے اعتدال
حقیقی باقی نہیں رہتا ہے ان کا یہ گمان فاسد ہے ہمنے یہ بھی ثابت کیا ہے کہ مسامتت
شمس کی اس مقام پر کمتر مضر ہے اور کمتر ہوا کو تغیر دیتی ہے بہ نسبت ان مقامات کے کہ
تنکا عرض بلد اس مقام سے زیادہ ہے اگر چہ وہاں پر مسامتت شمس نہیں ہوتی ہے لیکن
جس وقت آفتاب ان کے سمت الراس کے قریب آتا ہے ان کو تکلیف زیادہ ہوتی ہے
اور ہوا میں وہاں کے تغیر زیادہ ہوتا ہے خط استوا کے رہنے والوں کے سب حالات
اچھے ہوتے ہیں اور ان کے حالات کی فضیلت یکساں رہتی ہے اور کسی فصل کی ہوا ان
کے مزاج کے ایسی مخالف نہیں ہوتی ہے جس کا ضرر نمایاں ہو بلکہ ان کا مزاج ہمیشہ
یکساں رہتا ہے ہم نے اس مسئلہ خاص میں ایک رسالہ تصنیف کیا ہے جس میں اپنی
اس رائے کو بدلیل ثابت کیا ہے بعد سکان خط استوا کے معتدل مزاج اصناف انسان
میں چوتھی اقلیم کے رہنے والے ہیں۔ اس لئے کہ وہ لوگ ایسی جگہ ہیں کہ ہمیشہ
مسامتت آفتاب چونکہ ان کے سروں پر نہیں رہتی ہے۔ لہٰذا اس گرمی سے وہ نہیں جلتے
ہیں جیسے رہنے والے آخر اقلیم ثانی اور اقلیم ثالث کے اور بھی یہ لوگ یعنی اقلیم رابع کے
رہنے والوں کے اخلاط میں خامی اور بدن میں زیادتی چربی کی نہیں ہے بجہت ہمیشہ
دور رہنے آفتاب کے ان کے سمت الراس سے جیسے اقلیم پنجم کے رہنے والے یا جو اقلیم

اس سے زیادہ عرض رکھتی ہے۔ایک شخص خاص معتدل وہی ہوتا ہے جونی نفسہ معتدل ہواور اس کی صنف بھی سب سے زیادہ معتدل ہواس نوع سے کہ جو سب انواع سے معتدل ہے اعضائے انسانی کا حال تو اوپر ظاہر ہوا کہ اعضائے رئیسہ کبھی قریب اعتدال حقیقی سے نہیں رکھتے بلکہ یہ بات جاننی ضرور ہے کہ جملہ اعضا کی بہ نسبت گوشت اعتدال حقیقی سے قریب ہے اس سے زیادہ جلد معتدل ہے جلد کا تو یہ حال ہے کہ اگر ایک پانی جس میں برابر برف اور کھولتا ہوا پانی ملائیں اور اس کا اثر جلد تک پہنچے گا شاید کہ جلد جس قدر گرمی خون اور رگوں کی پہنچتی ہے اور جتنی تبرید عصب کی پہنچتی ہے برابر ہو جاتی ہے اور اسی طرح اگر ایک جسم نہایت خشک اور دوسرا نہایت تر دونوں بخوبی ملا کر جلد سے ملائیں ظاہر جلد پر کچھ بھی اثر نہ ہوگا اسبات کی شناخت کی جلد متاثر نہیں ہوتی ہے یہ کہ وہ اپنی جس سے ان چیزوں کا ادراک نہیں کرتی ہے یہ دو معتدل صورتیں اجسام کی جو اوپر لکھی گئیں کہ جن کا جلد احساس نہیں کرتی اور منشا عدم انفعال کا ہم نے اعتدال جلد کا ٹھہرایا اور دعویٰ کیا ہم نے کہ جلد مثل انہیں چیزوں کے معتدل ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر جلد معتدل نہ ہوتی بلکہ ان معتدل چیزوں کے مخالف ہوتی تو بیشک ان کا کچھ اثر جلد کو پہنچتا اور محسوس ہوتا اس لئے کہ جو چیزیں متفق عناصر سے مرکب ہوتی ہیں اور طبیعت میں مخالف ہوئیں ضرور ایک عنصر دوسرے سے منفعل ہوتا ہے ایک چیز دوسری چیز سے اس وقت متاثر اور منفعل نہیں ہوتی ہے جب کہ دونوں کسی ایک کیفیت میں شریک ہوں اور یہ مشارکت کیفیت کی ان میں متشابہ ہو

**مترجم کہتا ہے** اکثر امتحان ہوا ہے کہ طبیب اور مریض جس وقت دونوں ایک ہی درجے کی تپ رکھتے ہوں اس وقت مریض کا ملمس طبیب کو گرم نہیں معلوم ہوتا ہے یا کسی سبب کارجی سے اگر ہتھیلیاں سرد ہو جاتی ہیں تو صحیح آدمی بذریعہ ملمس کے محموم تجویز کیا جاتا ہے غرض اس سے یہ ہے کہ وہ چیزیں جس کیفیت میں برابر ہوتی ہیں ان میں سے ایک دوسرے سے متاثر نہیں ہوتا اختلاف کیفیات میں

البتہ انفعال بھی ہوتا ہے اور احساس بھی۔

## متن:

جلد کا بھی یہ حال ہے کہ مختلف مقامات کی جلد مختلف قسم کا اعتدال رکھتی ہے ہاتھ کی جلد تمام جسم کی جلد سے زیادہ معتدل ہے اور ہاتھ میں کف کی جلد سب سے زیادہ معتدل ہے اور اس سے زیادہ راحت کی جلد معتدل ہے اس سے زیادہ انگلیوں پر جتنی جلد ہے وہ معتدل ہے اس سے زیادہ سبابہ کی جلد معتدل ہے اور اس سے زیادہ سبابہ کے اوپر کا جو پور ہے اس کی جلد معتدل ہے اور انگلیوں کی پور گویا کہ بالطبع حاکم ہیں ملموسات کی مقدار دریافت کرنے میں جس طرح حاکم کو واجب ہوتا ہے کہ دونوں جانبین افراط اور تفریط رعایا کو سنبھالے رہے تا کہ جو کوئی توسط اور میانہ روی سے باہر ہو فوراً اسے پہچان لے اسی طرح ان انگلیوں کا حال ہے کہ جو شے از قسم ملموسات اعتدال سے خارج ہوا سے فوراً پہچان لیتے ہیں۔ جو چیزیں اوپر بیان ہو چکیں ان کے جاننے کے بعد یہ بھی جاننا ضرور ہے کہ ہم جس وقت کسی دوا کو معتدل کہیں تو ہماری یہ مراد نہیں ہوتی ہے کہ وہ دوا معتدل حقیقی ہے اس لئے کہ یہ تو غیر ممکن ہے اور نہ یہ مطلب ہے کہ جیسے انسان اپنے مزاج میں معتدل ہے اتنی یہ دوا بھی معتدل ہے نہیں تو یہ دوا خاص جوہر انسانی سے عینیت رکھتی بلکہ ہماری غرض اعتدال دوا سے یہ ہے کہ جس وقت حار غریزی یعنی روح یا خون انسان کے بدن سے یہ دوا منفعل ہو تو ایک ایسی کیفیت اسے لاحق ہو گی کہ وہ کیفیت مخالف اعتدال اور خارج ایک دو طرفوں مساوات بدن انسانی سے نہ ہو گی یعنی حار غریزی سے وہ دوا کچھ متاثر نہ ہو گی بجہت نشابہ کیفیت کے پس گویا کہ یہ دوا بھی معتدل ہے بہ نسبت اس اثر کے جو بدن انسان کی نسبت ذکر کیا گیا اسی طرح کسی دوا کو جب حار یا بارد ہم کہیں تو یہ غرض نہیں ہے کہ وہ اپنے جوہر ذاتی میں نہایت حرارت و برودت رکھتی ہے یا اس کا جوہر ذاتی بدن انسان سے زیادہ حار یا زیادہ بارد ہے ورنہ دوائے معتدل سے پھر یہ مراد ہو گی کہ اس کا مزاج

مثل مزاج انسان کے معتدل ہے بلکہ حرارت و برودت مزاج دوا سے یہ مراد لیتے ہیں
کہ وہ جس قدر حرارت خواہ برودت انسان کے بدن میں پیدا کرتی ہے حرارت اور
برودت اصلیہ بدن انسانی سے زیادہ ہوتی ہے اس جہت سے بعض دوا بقیاس مزاج
انسان کے سرد ہوتی ہے اور عقرب کے مزاج میں وہی دوا گرمی پیدا کرتی ہے ایک دوا
بہ نسبت مزاج انسان کے گرم ہوتی ہے۔ اور سانپ کے مزاج کی نسبت وہی دوا
سرو قرار دے جاتی ہے بلکہ انسان میں خاص ایک دوا بہ نسبت زید کے جس قدر گرم
ہوتی ہے اتنی گرم بہ نسبت عمرو کے نہیں ہوتی اسی فائدہ پر بنا کر کے معالجین کو حکم دیا جاتا
ہے کہ جب کسی شخص کی تبدیل مزاج کرنا چاہیں ایک دوا پر اقتصار کریں جس وقت کہ
اثر اس کا ظاہر نہ ہوتا ہو بلکہ دوسری دوا بدل دیں مزاج معتدل میں ہم کو جو کچھ بیان کرنا
تھا۔ جب کر چکے تو اب غیر معتدل کا بھی بیان کرنا چاہیے اب ہم کہتے ہیں کہ غیر
معتدل مزاج خواہ بقیاس کسی نوع کے فرض کیا جائے یا کسی صنف یا شخص یا عضو سے
نسبت دیا جائے اس کی بھی آٹھ صورتیں ہوسکتی ہیں مگر یہ آٹھویں صورتیں ہوسکتی ہیں
مگر یہ آٹھوں صورتیں اسبات میں تو مساوی اور مشترک ہیں کہ مزاج معتدل کے
مخالف اور مقابل ہیں اور خروج اعتدال میں مختلف ہیں ان کا اختلاف اسی طرح پر
حادث ہوتا ہے کہ یا تو خروج اعتدال سے بوجہ بساطت ہو اور علی الاطلاق غیر معتدل
ہو یہ بات اسی صورت میں ہوتی ہیں کہ جس معتدل سے اس مزاج کو نسبت دی جائے
اس سے اس کو ایک ہی طرح کی مخالفت خواہ مضادت واقع ہو مثلاً فقط حرارت میں
تضاد ہو یا فقط برودت میں علی ہذا القیاس دوسری صورت یہ ہے کہ اس مزاج کا خروج
اعتدال سے بسیط نہ ہو بلکہ مرکب ہو کہ دو کیفیتوں متضادہ میں خروج اعتدال سے ہو۔
اور بسیط غیر معتدل جو ایک ہی قسم کی مضاوت رکھتا ہے یا وہ مضادت کیفیت فاعلہ میں
رکھتا ہو اور اس کی دو قسمیں ہیں یا زیادہ گرم ہو مقدار مناسب سے مگر رطوبت اور
یبوست مقدار مناسب سے زیادہ رکھتا ہو اس کی ہو یا زیادہ سرد ہو مقدار مناسب سے مگر

رطوبت اور یبوست مقدار مناسب سے زیادہ رکھتا نہ رکھتا ہو اور اگر مضاوت کیفیت منفعلہ میں رکھتا ہو اس کی بھی دو قسمیں ہیں یا خشکی اور پیں مقدار مناسب سے زیادہ رکھتا ہو لیکن حرارت اور برودت اس کی مقدار مناسب سے زیادہ نہیں ہے خواہ رطوبت اس میں مقدار مناسب سے زیادہ ہے اور برودت اور حرارت مقدار مناسب سے زیادہ نہیں ہے یہ چاروں قسمیں مضادت بسیط کی ایسی نہیں ہیں کہ ایک زمانہ معین تک ان کی کفیت کا اثر واحد باقی رہے اور جو اثر ان میں مانع اثر اصلی کا ہوتا ہے پہلا نہ ہو مثلاً غیر معتدل بسیط جس کی حرارت مقدار مناسب سے زیادہ ہے اگر چہ بعد استعمال کے کسی بدن میں پہلے حرارت ہی پیدا کرتا ہے تھوڑے زمانہ کے بعد بیں بھی پیدا کرتا ہے اسی طرح غیر معتدل بسیط جو بارو زیادہ ہو مقدار مناسب سے بعد تھوڑے زمانے کے بدن میں رطوبت بھی مقدار مناسب سے زیادہ پیدا کرتا ہے اور یہ رطوبت غریبہ کہلاتی ہے اور اسی طرح غیر معتدل بسیط جس میں بیں اندازہ لائق سے زیادہ ہو وہ بھی برودت غیر مانسب پیدا کرتا ہے اور غیر معتدل بسیط جس میں رطوبت غیر مناسب ہو اگر یہ رطوبت بافراط ہے تو بہ نسبت غیر معتدل یابس کے تبرید زیادہ کرتا ہے اور اگر بافراط رطوبت نہ ہو البتہ حفاظت بدن کی دیر تک کر کے آخر کو پھر ایسی برودت پیدا کرتا ہے جو مقدار مناسب سے زیادہ ہو۔

## فائدہ:

ان بیانات سے اتنا ضرور سمجھ میں آتا ہے کہ اعتدال اور صحت کو جس قدر مناسبت حرارت سے ہے اتنی برودت سے نہیں ہے۔ غیر معتدل بسیط کی تو یہ چارون قسمیں بیان ہو چکیں اب باقی رہا غیر معتدل جو دو کیفیتوں میں مضادت کسی مزاج معتدل سے رکھے اس کی بھی چار صورتیں ہیں۔

## پہلی صورت:

یہ ہے کہ حرارت اور رطوبت ساتھ ہی حد اعتدال سے زیادہ ہوں۔

## دوسری صورت:

یہ ہے کہ حرارت اور یبوست دونوں میں اعتدال سے خارج ہو۔

## تیسری صورت:

کہ برودت اور رطوبت میں ساتھ ہی غیر معتدل ہو۔

## چوتھی صورت:

برودت اور یبوست میں معاً خارج از اعتدال ہو۔ اب چونکہ حرارت اور برودت کی زیادتی معاً خواہ رطوبت اور یبوست کی زیادتی معاً ایک مزاج میں جمع نہیں ہوسکتی اس لئے یہ دونوں صورتیں ترکیب واجتماع دو کیفیتوں متضادہ کی شمار اقسام سے ساقط کردی گئیں اگرچہ قسمت عقلی ان کو شامل تھی۔ ان آٹھوں صورتوں میں ہر ایک صورت کا یہ حال ضرور ہے کہ یا بلا مادہ ہوگی یا مع مادہ ہوگی بلا مادہ ہونے کے یہ معنی ہیں کہ مزاج اس غیر معتدل کا بدن انسان میں محض ایک کیفیت پیدا کرے وہ کیفیت اس درجہ کی نہ ہو کہ اس کی جہت سے کسی خلط کے نفوذ کی قابلیت اس بدن کو حاصل ہو کر پھر وہ خلط اسی کیفیت غیر معتدلہ سے مختلف ہو کر بدن انسان کو متغیر کرے جیسے حرارت مدقوق کی خواہ برودت تگرگ زدہ یا برف زدہ کی کہ یہ غیر معتدل بلا مادہ کی پوری مثال ہے اور با مادہ ہونے کے یہ معنی ہیں کہ بدن انسان کی ایسی کیفیت یہ غیر معتدل کردے کہ اس سے ایک خلط مناسب اسی کیفیت کے اس بدن میں نافذ ہو اور یہی کیفیت غیر معتدلہ اس پر غالب ہو جیسے بلغم زجاجی سے تبرید جسم انسانی کو حاصل ہوتی ہے خواہ صفراء کراثی وزنجاری سے جو تسخین پیدا ہوتی ہے اس کے بعد نفوذ میں ان دونوں خلطوں کے جو کیفیت ہوتی ہے وہ ظاہر ہے اور کتاب ثالث وکتاب رابع میں انشاءاللہ تعالی ہر واحد مزاج شانزدہ گانہ کی مثالیں بہ تفصیل بیان کی جائیں گی جاننا چاہیے کہ مزاج مادہ کے ساتھ دو طرح سے خیال کیا جاتا ہے اس لئے یہ عضو کبھی تو تر ہوتا ہے کہ مادہ میں بھیگ جاتا ہے اور کبھی مجاری اور بطون میں یہ مادہ محتبس ہو جاتا ہے اور یہ احتباس

بھی کبھی تو اس عضو میں ورم پیدا کرتا ہے اور کبھی نہیں پیدا کرتا ہے اس مقام کے مناسب مزاج میں بحث اسی قدر تھی جو اس فصل میں کی گئی ان بیانات میں جو باتیں غیر واضح ہیں طبیب کو چاہیے کہ ان کو مسلم جانے اور ان کا بدلیل ثابت کرنا حکیم طبعی کے سپرد کرے۔

## فصل دوسری:

تعلیم ثالث مزاج اعضا کے بیان میں خالق تبارک وتعالیٰ نے ہر حیوان اور ہر عضو حیوان کو ایک مزاج خاص عطا فرمایا ہو جو اس کے لائق اور مناسب تھا اور جس میں اس مخلوق کے احوال اور افعال کی مصلحت تھی اور جتنا اس حیوان یا عضو کو تحمل ممکن تھا تحقیق اس مسئلہ کی حکیم فلیسوف پر واجب ہے طبیب کو اس سے کچھ واسطہ نہیں ہے انسان کو خالق عالم نے ایسا مزاج معتدل عطا فرمایا جو معتدل اس عالم کون وفساد میں ممکن تھا اور باوجود اعتدال مزاج کے اس مزاج کو مناسبت اس کے قویٰ سے ایسی عطا فرمائی کہ ان کا فعل وانفعال تمام ہوتا ہے اور ہر عضو خاص کو جو مزاج اس کے لائق تھا عطا فرمایا اسی بنا پر بعض اعضا کا مزاج نہایت گرم اور بعض کا نہایت سرد اور بعض کا نہایت خشک اور بعض کا نہایت تر پیدا کیا۔ نہایت گرم مزاج بدن انسان میں روح اور دل ہے کہ جو منشاء روح کا ہے اس کے بعد خون اگر چہ وہ جگر میں پیدا ہوتا ہے لیکن بوجہ اتصال قلب کے استفادہ اس قدر حرارت کا کرتا ہے جو کبد میں نہیں ہے خون کے بعد حرارت میں درجہ کبد کا ہے اس لئے کہ جگر مثل خون بستہ کے ہے اس کے بعد عضو حاریہ ہے بعد اس کے گوشت ہے کہ اس کی گرمی ریہ کی گرمی سے بھی کم ہے اس جہت سے کہ ریشہ ہائے عصب جو سرد مزاج ہے گوشت میں لپٹے ہوتے ہیں اس کے بعد حار مزاج عضل یعنی پے کہ وہ گوشت سے بھی کمتر گرم ہے اس لئے کہ اس میں عصب اور رباط کی بھی آمیزش ہوتی ہے اس کے بعد طحال یعنی تلی کی حرارت ہے کہ اس میں وہ درد خون کا ہوتا ہے اس کے بعد گردوں کی گرمی ہے کہ ان میں کم ہوتا ہے اس کے بعد گوشت دونوں

پستان اور انثیین کا اس کے بعد طبقات جو رگہائے جہندہ میں ہوتے ہیں بنظر ان کے جو ہر عصبی کے جسے بذریعہ اس خون اور روح کے جوان میں رہتے ہیں گرمی پہنچتی ہے بعد اس کے طبقات ان رگوں کے جو ساکن ہیں اور ان میں فقط خون موجود ہے بعد اس کے جلد تمام بدن کی بعد اس کے جلد کفدست کی جسے ہم اوپر معتدل لکھ چکے ہیں سب سے زیادہ سرد چیز بدن انسان میں بلغم ہے اس کے بعد بالوں کی سردی ہے بعد اس کے ہڈی اس کے بعد غضروف یعنی کری اور اس کے بعد رباط اس کے بعد وتر یعنی رودہ اس کے بعد عشا یعنی جھلی بعد اس کے عصب یعنی پٹھہ بعد اس کے نخاع یعنی حرام مغز بعد اس کے دماغ یعنی بھیجا بعد اس کے شحم یعنی چربی اس کے سمیں یعنی ذہنیت بدن انسان کی اس کے بعد جلد سب سے رطب چیز بدن انسان میں بلغم ہے اس کے بعد خون بعد اس کے ذہنیت اس کے بعد چربی بعد اس کے دماغ اس کے بعد حرام مغز بعد اس کے گوشت پستان و انثیین اس کے بعد پھیپھڑا بعد اس کے جگر پھر طحال بعد اس کے گردے اس کے بعد عضل اس کے بعد کری بعد اس کے جلد یہ ترتیب وہ ہے جسے جالینوس نے مقرر کیا ہے لیکن اس بات کا جاننا بہت ضروری ہے کہ پھیپھڑا اپنے جوہر ذاتی خواہ طبیعت میں زیادہ تری نہیں رکھتا اس لئے کہ ہر عضو اپنے مزاج اصلی میں مشابہ اپنی غذا کے ہوتا ہے اور مزاج عارضی میں مشابہ اس چیز کے ہوتا ہے جو اس کی غذا سے بڑھے پھر چونکہ پھیپھڑے کی غذا نہایت گرم خون سے ہے جس میں صفرے کی آمیزش زیادہ ہوتی ہے یہ بات ہم کو قول جالینوس سے ظاہر ہوئی اس غذا کا مقتضا تو یہی تھا کہ مزاج پھیپھڑے کا گرم مائل بخشکی ہوتا لیکن چونکہ بہت سے فضول رطوبت کے ان بخارات سے جو بدن میں اٹھتے ہیں اور پھیپھڑے کی طرف از قسم نزلات گرتے ہیں اس جہت سے اس کی یبوست جاتی رہی اور شدید الرطوبت بھی نہ رہا جگر بہ نسبت ریہ کے زیادہ رطب ہے اور اس کی رطوبت غریزی بہ نسبت ریہ کے بہت زیادہ ہے اور یہ رطوبات سے بھیگنے اور تر رہنے میں جگر سے زیادہ ہے اور اگرچہ ہمیشہ تر

رہنا اس کا رطوبت ذاتی کو بھی بڑھاتا ہے اسی طرح ضرور ہے کہ حال بلغم کا سمجھا جاے
اور خون کا بھی لحاظ کیا جائے ایک خاص جہت سے وہ یہ ہے کہ بلغم جو کسی چیز کی ترطیب
کرتا ہے اکثر اوپر ہی اوپر بھگو دیتا ہے اور تر کرتا ہے اور خون کی ترطیب جس چیز میں
ہوتی ہے اس کے جوہر ذاتی میں رطوبت بڑھتی ہے علاوہ برآن بلغم طبعی مائی کبھی فی
نفسہ رطوبت میں زیادہ ہوتا ہے اس لئے کہ خون چونکہ نضج اس کا پورا ہوتا ہے بانجہت
بہت سی رطوبت اس کی متحلل ہو جاتی ہے یعنی بلغم مائی سے جس وقت خون بنتا ہے بوجہ
نضج کے اس کی رطوبت متحلل ہو جاتی ہے پندرہ بہت قریب معلوم ہوگا کہ بلغم طبعی
درحقیقت خون ہے کہ بعض قسم کے استحالہ کی وجہ سے بلغم ہو گیا ہے سب سے زیادہ خشک
انسان کے بدن میں بال ہے جو بخار دخانی سے پیدا ہوتا ہے اس طرح پر کہ خلط بخاری
متحلل ہو کر محض دخانیت بستہ ہو جاتی ہے بعد اس کے ہڈی کی پیوست ہے کہ وہ سب
اعضا میں سختی اور صلابت زیادہ رکھتی ہے لیکن ہڈی بال کے بہ نسبت رطوبت زیادہ
رکھتی ہے اس لئے کہ اس کی پیدائش خون سے ہوتی ہے اور اس کی ساخت ایسی ہے کہ
رطوبت اصلی کو جذب کر لیتی ہے اور اس پر قدرت رکھتی ہے اسی جہت سے بعض
ہڈیوں سے اکثر حیوانات کو غذائے کثیر ملتی ہے اور بالوں سے کسی قدر بھی غذا نہیں ملتی
ہے ہاں شاذ و نادر شاید کسی حیوان کو اس سے تغذیہ ہوتا ہو جیسا بعضوں نے گمان کیا ہے
کہ شپرہ بالون کو ہضم بھی کر لیتا ہے اور باآسانی حلق سے اتار لیتا ہے مگر ہم جس وقت
دو مقدارین برابر ہڈی اور بال سے ہموزن لے کر قرع انبیق میں تقطیر کریں ہڈی سے
پانی اور ذہنیت زیادہ ٹپکے گی اتنی بالوں سے نہ ٹپکے گی اور ثفل ہڈی کی تقطیر میں کم رہے
گا اور بالوں کی تقطیر میں زیادہ اس تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہڈی میں بالوں سے
زیادہ رطوبت ہے بعد ہڈی کے پبوست غضروف کی ہے اس کے بعد رباط کی بعد اس
کے وتر کی بعد اس کے جھلی کی اس کے بعد شرائین اس کے بعد اوردہ اس کے بعد ان
پٹھوں کی جو آلہ حرکت ہیں بعد اس کے پبوست قلب کی ہے اس کے بعد پبوست ان

پٹھوں کی ہے جو کہ آلہ حس ہیں اس لئے کہ جو پٹھے آلہ حرکت ہیں ان کی برودت اور خشکی معاً زیادہ ہے معتدل سے اور اعصاب حس کے برودت میں تو زیادہ ہیں مگر یبس میں بہ نسبت معتدل کے ان کو زیادتی نہیں ہے بلکہ شاید پیوست میں قریب بمعتدل ہیں اگر چہ برودت میں بھی معتدل سے ان کو اس قدر بعد نہیں ہے بعد ان پٹھوں کے پیوست جلد کی ہے۔

## فصل تیسری تعلیم ثالث سے امزجہ اسنان اور اجناس کے بیان میں :

انسان کی عمر طبعی کے جو چار حصہ مقرر کئے گئے ان میں سے ہر ایک حصہ کا ایک نام جدا گانہ ہے اور لفظ سن کی ہر ایک حصہ پر ایک ہی معنے میں بولی جاتی ہے۔ پہلا حصہ سن نمو اور سن حداثت کہلاتا ہے تیس برس کے قریب تک اس کا زمانہ ہے اس کے بعد سن وقوف جسے سن شباب بھی کہتے ہیں اس کی حد پینتیس یا چالیس برس تک ہے بعد اس کے سن انحطاط ہے مگر اس سن میں قوت اصلی باقی رہتی ہے یہ سن ارباب کہولت کا ہے ساٹھ برس تک اس کی نہایت ہے اور پھر سن انحطاط کا کہ جس میں ظہور ضعف قوت کا بھی ہوتا ہے اور یہ سن مشایخ کا ہے آخر عمر تک مگر سن حداثت کی پانچ قسمیں کی جاتی ہیں ان میں سے **پہلا حصہ** سن طفولیت ہے جب تک لڑکے کے اعضا مستعد حرکات نشست و برخاست کے نہیں ہوتے ہیں سن طفولیت کہلاتا ہے **دوسرا حصہ** سن صبی ہے کہ لڑکا چلنے پھرنے لگتا ہے مگر ابھی اعضا مین شدت توانائی کی نہیں ہوتی اس سن کے زمانہ کی حد جب تک ہے کہ سب دانت جنہیں عوام دودھ کے دانت کہتے ہیں گر نہ جائیں اور ان کے عوض نئے دانت سب نہ نکل آئیں **تیسرا حصہ** سن ترعرع ہے جو بعد شدت اور روشنی اعضا اور سب دانت نکلنے کے اور قبل بلوغ کے ہوتا ہے **چوتھا حصہ** سن غلامیت اور بلوغ ہے اس کا زمانہ جب تک ریش و بروت بر آمد ہوں رہتا ہے **پانچواں حصہ** سن فتی ہے اس کا زمانہ جب تک کہ نمو ٹھہر جاتا ہے باقی رہتا ہے صبیان یعنے طفولیت سے لے کر

سن حداثت تک وان کامزاج حرارت میں قریب باعتدال ہوتا ہے اور رطوبت میں گویا کہ اعتدال سے زائد ہوتا ہے **مترجم کھتا ھے** اگرچہ اس سن میں حرارت بہت زائد ہوتی ہے مگر زیادتی رطوبت کی جسے برودت لازم ہے اس حرارت کا کسر او رانکسار کرکے اسکو قریب باعتدال کردیتی ہے۔ **متن** قدمائے اطباء میں صبی اور شباب کی حرارت میں اختلاف واقع ہے بعضوں کی یہ رائے ہے کہ صبی کے مزاج میں حرارت زیادہ ہے اسی جہت سے اس میں نمو بھی زیادہ ہوتا ہے اور اس کے افعال طبعیہ مثل خواہش طعام اور ہضم وغیرہ بھی اکثر اور ہمیشہ پائدار رہتے ہیں یہ دلیل زیادتی حرارت کی سن صبی میں آتی ہے اور لمی دلیل یہ ہے کہ اس سن میں چونکہ حرارت غریزی اصلی جو مادہ منی سے ان کو ملتی ہے تازہ اور مجتمع ہوتی ہے اس جہت سے ان کی حرارت بہ نسبت شبان کے زیادہ ہوتی ہے بعضوں کی یہ رائے ہے کہ حرارت غریزی جوانوں میں بہت قوی ہوتی ہے اور خون ان میں زیادہ اور متین یعنی پختہ اور معتدل القوام ہوتا ہے اور اسی جہت سے ان کی نکسیر زیادہ پھوٹتی ہے ایک یہ بھی دلیل کثرت حرارت جوانوں کی تجویز کرتے ہیں کہ مزاج ان کا مائل بصفرادیت ہوتا ہے اور لڑکوں کا مزاج مائل بہ بلغمیت ہوتا ہے اور چونکہ جوانوں کے حرکات قوی تر ہوتے ہیں اور حرکت کو حرارت لازم ہے اور استمراء اور ہضم طعام ان کا قوی ہوتا ہے اس کا بھی منشاء حرارت ہے لڑکوں میں زیادتی شہوت طعام کی جو منشاء حرارت ٹھہرائی ہے یہ بات صحیح نہیں ہے بلکہ کثرت شہوت طعام کا منشاء برودت ہوتی ہے اسی وجہ سے اکثر شہوت کلبی بوجہ برودت کے پیدا ہوتی ہے جوانوں میں جو ہم نے شدت ہضم طعام کا دعویٰ کیا دلیل اس کی یہ ہے کہ انہیں متلی اور قے اور تخمہ کمتر عارض ہوتا ہے جیسا لڑکوں کو اکثر بوجہ سوء ہضم کے عارض ہوتا ہے مزاج جوانوں کا ہم نے جو مائل بصفرادیت کہا اس کا ثبوت یہ ہے کہ اکثر امراض حارہ میں مبتلا ہوتے ہیں مثل حمائے غب کے اور قے ان کی صفراوی ہوتی ہے بخلاف اس کے لڑکوں کے امراض بارد و رطب ہوتے ہیں کہ ان

رطوبت اتنی زیادہ ہوتی ہے کہ نمو میں بھی بکار آمد ہوتی ہے اور حفاظت حرارت غریزی یہ بھی کرتی ہے بعد اس کے جوانوں میں اتنی باقی رہ جاتی ہے کہ دونوں باتوں کو تو کافی نہیں ہوسکتی ہے مگر ایسا نہیں کہ ایک بات کو بھی کافی نہ ہوسکے اسی جہت سے واجب ہوا کہ رطوبت جوانوں کی بدرجہ اوسط ہوتا کہ ایک دو باتوں میں ضرور بکار آمد ہو یہ بات تو محال عقلی ہے کہ رطوبت کی مقدار اتنی ہو کہ تمیہ کو تو کفایت کرے اور حفظ حرارت غریزیہ نہ کر سکے اس لئے کہ جو چیز اصل کی حفاظت نہیں کرسکتی وہ اس پر کسی چیز کو بڑھانے کی کیا طاقت رکھے گی پس یہی بات باقی رہی کہ جوانوں کی رطوبت اس قدر کم ہوتی ہے کہ حفظ حرارت کرسکتی ہے اور نمو کے واسطے کافی نہیں ہوتی یہ بھی معلوم رہے کہ جس سن کا ذکر ہو رہا ہے وہ سن شباب ہے جسے ہم اوپر سن وقوف کہہ آئے ہیں۔ **مترجم کہتا ہے** اس فقرے سے شیخ یا دوہی کرتا ہے کہ سن وقوف میں چونکہ نمو ٹھہر جاتا ہے انحطاط کسی وقت کا نہیں ہوتا یہ بات صریح دلیل ہو کہ حرارت غریزی اپنی اصل پر محفوظ رہتی ہے **متن** فریق ثانی کا یہ قول ہے کہ نمو صبیان میں بوجہ رطوبت نہ بسبب حرارت کے یہ قول محض باطل ہے اس لئے کہ رطوبت واسطے نمو کے بمنزلہ مادہ کے ہے اور مادہ بہ نفس خود نہ منفعل ہوتا ہے نہ متخلق ہوتا ہے جب تک کہ کوئی قوت فاعلہ اس میں اثر نہ کرے اور قوت فاعلہ نمو کے واسطے یا نفس ہے یا طبیعت ہے باذن پروردگار تعالیٰ شانہ کے مگر نفس یا طبیعت بے کسی آلہ کے کچھ فعل نہیں کرسکتی وہ آلہ یہی حرارت غریزیہ ہے اس سے ظاہر ہوا کہ نمو کا سبب فاعلی حرارت ہوسکتی ہے نہ رطوبت یہ بات جو ان لوگوں نے کہی کہ قوت اشتہائے طعام لڑکوں میں بوجہ برودت مزاج کے ہوتی ہے یہ بھی محض باطل ہے کہ وہ شہوت فاسد جو بوجہ برودت مزاج کے ہوتی ہے اس کے ساتھ ہضم جید اور اغتذا یعنی جزو بدن کب ہوتی ہے حالانکہ لڑکوں میں اکثر اوقات استمراء بہت اچھی طرح پر ہوتا ہے اگر یہ بات نہ ہوتی تو اس کی غذا سے جس قدر جزو بدن ہو کر نمو میں کام آتی ہے وہ بہ نسبت جزو

متحلل کے زیادہ نہ ہوتی کبھی لڑکوں کو جو سوء ہضم عارض ہوتا ہے اس کا سبب یہ ہے کہ
حرص ان کی غالب ہوتی ہے اور ترتیب طعام میں بداطواری کرتے ہیں اور بے قاعدہ
تقدیم وتاخیر غذاؤں کی واقع ہوتی ہے اور اکثر وہ غذائیں جوردی الکیموس خواہ مرطوب
ہیں بمقدار کثیر کھاتے ہیں اور ان کے بعد حرکات فساد انگیز ان سے سرزد ہوتے ہیں
بایں وجہ بکثرت چونکہ فضول ان کے معدے میں مجتمع ہوتے ہیں کہ محتاج کثرت تنقیہ
کے ہوتے ہیں خصوصاً ان کے پھیپھڑوں میں اجتماع فضول بہت ہوتا ہے اس جہت
سے ان کی سانس میں بشدت تواتر اور سرعت پیدا ہوتی ہے اور ان کی نبض میں عظم
نہیں ہوتا کیونکہ ان کی قوتیں ابھی تمام نہیں ہوئیں یہاں تک بیان مزاج صبی اور
شباب کا تھا جس طریقے پر جالینوس نے کیا اور ہم نے اپنی عبارت میں اس کے مطابق
تحریر کیا **اب یہ بھی جاننا بہت ضروری ہے** کہ حرارت
غریزی بعد مدت سن وقوف کے نقصان شروع کرتی ہے اس سبب سے کہ اس کے مادہ
رطوبت کو وہ ہوا کہ جو محیط بدن انسان ہے جذب کرتی ہے اور حرارت غریزی ہوا کے
جذب کو اندر سے معین ہوتی ہے اور اس کے ساتھ حرکات بدنی اور نفسانی جو ضروری
ہیں یہ بھی مددگار ہوتے ہیں اور طبیعت اس سن میں مقابلہ سے ان سب باتوں کے
عاجز ہوتی ہے اس واسطے کہ بہت سا زمانہ اس کو مقابلہ میں ان امور کے گزر چکا اور
قوت جسمانی متناہی ہے اس کی برہان علم طبعی میں مذکور ہو چکی ہے اس قوت کا فعل خواہ
طبیعت کا ایراد بدل ما تحلل میں یکساں نہیں ہوسکتا۔ ہاں اگر یہ قوت غیر متناہی ہوتی
اور ہمیشہ ایراد بدل ما تحلل برابر مقدار واحد کرتی (یہ مراد ہماری نہیں ہے کہ تحلل ہمیشہ
بمقدار واحد ہوتا) بلکہ زیادتی تحلل کی ہر روز برابر ہوتی جب ایسا ہوتا تو بدل مقاومت
اور مقابلہ تحلل کا نہ کرسکتا بلکہ تحلل بالکل فنائے رطوبت کر دیتا اور جبکہ فقط تحلل فنائے
رطوبت کرنے میں کافی ہے پس جب کہ اس کے ساتھ حرکات بدنی اور نفسانی ملیں اور
دونوں مل کر نقصان قوت پر آمادہ اور مستعد ہوں پھر نقصان قوت کی کیا کیفیت ہوگی

اس وقت ضرور ہو گا کہ مادہ فنا ہو جائے اور حرارت منطفی ہو خصوصاً جس وقت کہ انطفائے حرارت پر علاوہ کمی مادہ کے ایک سبب دوسرا معین ہو کہ وہ رطوبت غریبہ ہے جو ہمیشہ بسبب غیر منہضم ہونے غذا کے پیدا ہوتی جاتی ہے اور اطفائے حرارت پر معین ہوتی رہتی ہے دو وجہوں سے **ایک وجہ** یہ ہے کہ اس رطوبت کی وجہ سے حرارت کے مکان میں تنگی ہے گویا کہ حرارت اس رطوبت میں غریبہ میں ڈوبتی جاتی ہے۔

**دوسری وجہ** یہ ہے کہ رطوبت اپنی کیفیت میں حرارت کی ضد واقع ہے اس واسطے کہ یہ رطوبت بلغمی بارد ہے۔ یہی نقصان حرارت کا رفتہ رفتہ موت طبعی تک پہنچتا ہے جس کا زمانہ ہر شخص کے واسطے بحسب اس کے مزاج اولی کے مقرر ہے۔ حاصل حد اس زمانہ کی جب تک ہے کہ قوت طبعی حفظ رطوبت کر سکے انسان میں ہر شخص کے واسطے اجل مسمی مقرر کی گئی ہے کہ وہ اشخاص انسانی میں بنظر اختلاف امزجہ کے مختلف ہوتی ہے اور یہ اجلین طبعی ہیں اور اس عالم میں غیر طبعی بھی اجل واقع ہوتی ہے کہ وہ طبعی سے الگ ہے اور ہر ایک کی ایک مقدار جدگانہ ہے حاصل اس بیان سے یہ ہوا کہ بدن صبیان اور شبان کا حار باعتدال ہے اور بدن کہول اور مشائخ کے بارد ہیں لیکن صبیان کے بدن میں رطوبت حد اعتدال سے زیادہ ہے کہ نمو کی ضرورت ہے اور اس زیادتی پر تجربہ دلالت کرتا ہے کہ ان کی ہڈیاں اور اعضا سب نرم ہوتے ہیں اور قیاس عقلی بھی زیادتی رطوبت پر اعانت کرتا ہے اس لئے کہ ان کے اجسام کا استحالہ منی اجسام سے ہونے کو تھوڑا زمانہ گزرا ہے اور خون اور روح بخاری کی حرارت ابھی ان سے بخوبی برطرف نہیں ہوئی ہے۔ کہول اور خصوصاً مشائخ جس طرح ان کے مزاج میں برودت زیادہ ہے یبوست بھی زیادہ ہے اس پر تجربہ شاہد ہے کہ ان کی ہڈیاں سخت ہوتی ہیں اور جلد ان کی سمٹی ہوئی کہ اس پر جھریاں پڑی ہوتی ہیں اور قیاس عقلی بھی یہی تجویز کرتا ہے کہ زمانہ دراز گزر چکا منی اور خون اور روح بخاری سے ان کے جسم کے استحالہ کا اجزاء ناری شبان اور صبیان میں برابر ہیں اجزاء مائی اور ہوائی صبیان میں

زیادہ ہیں اجزائے ارضی کہول اور مشائخ میں زیادہ ہیں اور شاب کا مزاج بہ نسبت مزاج صبی کے زیادہ معتدل ہے لیکن پیوست اس میں بہ نسبت مزاج صبی کے زیادہ ہے اور بہ نسبت مزاج شیخ اور کہل کے جوان حارمزاج ہے اور شیخ بہ نسبت جوان اور کہل کے اپنے اعضائے اصلی کے مزاج میں یبوست زیادہ رکھتا ہے اور بنظر رطوبت غریبہ کے شیخ ان دونوں سے مرطوب زیادہ ہے۔ انسان کا بنظر اصناف کے یہ حال ہے کہ عورتوں کا مزاج بہ نسبت مردوں کے سرد زیادہ ہے اس وجہ سے صفت مردی سے اصل خلقت میں قاصر رہی ہیں اور رطوبت بھی ان کے مزاج میں بہ نسبت مردوں کے بہت ہے بسبب برودت مزاج کے عورتوں میں فضول بکثرت ہوتے ہیں اور قلت ریاضت بھی اس کا ایک سبب تجویز کیا گیا ہے اور جوہر لحمی عورتوں کا ضعف ترکیب زیادہ رکھتا ہے بایں لحاظ کہ متخلخل اور نرم ہوتا ہے اگرچہ جوہر لحمی مرد کا بجہت ترکیب اور مخالطت کے زیادہ ترخیف ہے اس لئے کہ اس کا گوشت بوجہ کثافت کے زیادہ برودت سے متاثر ہوتا ہے کہ اس میں رگیں اور ریشہ ہائے عصب نفوذ کئے ہوتے ہیں سکان بلاد شمالی کا مزاج نہایت مرطوب ہے اور پانی میں رہنے والے ملاح اور دھوبی وغیرہ جن کے پیشے پانی میں رہنے سے تمام ہوتے ہیں یہ بھی مرطوب المزاج ہیں اور جوان دونوں قسموں کے خلاف ہیں یعنی خواہ بلاد جنوبی میں رہتے ہیں یا خشکی کے پیشہ ور ہیں ان کے مزاج بخلاف مزاج ان دونوں قسموں کے یابس ہیں علامات ہر قسم کے مزاج کی قریب ہے کہ ہم ذکر کریں جہاں ذکر علامات کلیہ اور جزئیہ کا ہوگا **تعلیم چوتھی** میں دو فصلیں ہیں **فصل پہلی** ماہیت خلط اور اقسام خلط کے بیان میں خلط ایک جسم تر رواں ہے کہ پہلے استحالہ غذا کا اس کی طرف ہوتا ہے اقسام خلط میں ایک خلط محمود ہوتی ہے وہ ایسی چیز ہے کہ جزو ہو جاتی ہے جوہر مقتدی سے خواہ تنہا خلط یا اس کے ساتھ کوئی دوسری چیز اور مشابہ ہو جاتی ہے جوہر معتدی سے تنہا یا دوسری چیز سے مل کر الغرض یہ خلط قائم مقام بدل شے کے ہوتی ہے اس چیز سے کہ جو

متحلل ہوتی ہے اور اسی میں سے فضول بھی پیدا ہوتے ہیں اور ایک خلط ردی ہوتی ہے جسے یہ لیاقت نہیں ہے جو خلط محمود بیان کی گئی شاذ و نادر کبھی خلط ردی سے وہ خلط محمود بنتی ہے خلط ردی کے حق میں لائق یہ بات ہے کہ اگر خلط محمود نہ بنے تو بدن سے دفع ہو جائے اور متفرق ہو کر بدن سے دور ہو۔ ہم کہتے ہیں کہ رطوبات بدن کے بعض اقسام اولی ہیں اور بعض ثانوی اقسام اولی یہی اخلاط اربعہ ہیں جن کا ہم ذکر کرتے ہیں اور اقسام ثانوی کی دو قسمیں ہیں فضول یا غیر فضول، فضول کا بھی عنقریب ذکر کریں گے غیر فضول وہ چیزیں ہیں کہ حالت ابتدائی سے مستحیل ہو کر اور صورت بدل کر اعضا میں نفوذ کرتی ہیں ابھی کسی جزو اعضاء مفردہ کے جزو نہیں ہونے پاتی ہیں اور فعل نفوذ کا تمام ہو جاتا ہے ان کی چار قسمیں ہیں **ایک قسم** وہ رطوبت ہے جو اندرون اطراف چھوٹی رگوں کے جو گرد اعضائے اصلیہ کے واقع ہیں محصور ہوتی ہے اور یہ رگیں بوجہ اس رطوبت کے اعضائے اصلی کو رطوبت پہنچانے والی ہیں **دوسری قسم** وہ رطوبت ہے کہ جو اعضائے اصلی میں مثل شبنم پھیلی ہوئی ہے اس کو یہ استعداد ہے کہ غذا اعضا کی ہو جائے جس وقت بدن کو کوئی اور غذا نہ پہنچے اور اس کی بھی استعداد رکھتی ہے کہ اعضائے اصلی کو تری پہنچائے جس وقت بسبب کسی درشت حرکت وغیرہ کے خشکی عارض ہو **تیسری قسم** وہ رطوبت ہے جس کے بستہ ہونے کا زمانہ قریب ہوتا ہے اور یہ رطوبت غذا ہے کہ جو مستحیل بجوہر اعضا ہوتی ہے بجہت مشابہت مزاج کے لیکن ابھی بطور قوام استحالہ تام نہیں پاتی ہے اس لئے کہ قوام تام کے بعد تو اعضا میں شمار کی جائے گی پھر رطوبت اس کو نہ کہہ سکیں گے **چوتھی قسم** وہ رطوبت ہے جو اعضائے اصلی میں داخل ہے ابتدائے نشو سے اسی رطوبت کی جہت سے اتصال اجزاء کا آپس میں ہوتا ہے مبداء اس رطوبت کا نطفہ سے ہے اور مبداء نطفہ کا اخلاط سے اب ہم کہتے ہیں کہ رطوبات خلطیہ محمودہ اور وہ رطوبات جن کو ہم نے فضول تجویز کیا ہے ان کا بھی چار قسموں میں انحصار ہے **ایک قسم** جنس

خاص مثل سانچے کے ڈھلا ہوا ہو نہیں آمادہ کیا خصوصاً جیسا کہ مرہ صفرا اور سودا کے واسطے ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ بلغم نہایت قریب ہے خون سے کل اعضا اس کے محتاج ہیں اس لئے قائم مقام خون کے گردانا گیا اور کوئی عضو کاص کہ جس کی فقط یہی غذا ہو نہیں مخلوق ہوا۔ میں جالینوس کے قول کی شرح اس طرح پر کرتا ہوں کہ اس بلغم کی طرف حاجت دو وجہوں سے ہے ایک تو ضرورت ہے اور دوسرے منفعت ہے ضرورت دو سبب سے ہوتی ہے **ایک سبب** ان میں سے یہ ہے کہ یہ بلغم قریب اعضا کے موجود ہے جس وقت غذا بہم نہ پہنچے وہ غذا جو آمادہ خون صالح ہونے کے ہوتی ہے اور مفقود ہونا اس غذا کا یا بوجہ کسی قدر احتباس کے معدہ اور جگر میں خواہ بذریعہ اور اسباب عارضیہ کے ایسے وقت فقدان غذا میں قوتیں اعضا کی بذریعہ اپنی حرارت غریزی کے متوجہ بطرف اس بلغم کے ہوکر اسے نضج دیگر ہضم کرنے گی اور اس بلغم سے غذائے صالح بنائیں گی اور جس طرح حرارت غریزی اس بلغم کو نضج دیکر منہضم کر کے خون صالح بناتی ہے۔ اسی طرح حرارت غریبہ کبھی اس کو متعفن کر کے فاسد بھی کر دیتی ہے اور اس قسم کی ضرورت مرہ سودا اور صفرا کے واسطے نہیں ہے اس واسطے کہ یہ دونوں بلغم کے اسبات میں شریک نہیں ہیں کہ حرارت غریزی ان کو خون صالح بنادے اگرچہ اسبات میں ان کو شرکت ضرور ہے کہ حرارت غریبہ دونوں کو مثل بلغم مذکور کے فاسد اور متعفن کر دیتی ہے۔ **دوسرا سبب** یہ ہے کہ یہ بلغم خون سے ملے تا کہ تغذیہ ان اعضا کا جو بلغمی مزاج ہیں کرے وہ اعضا کہ جو خون ان کی غذا ہوتا ہے اس میں ایک معلوم حصہ بلغم کا ہونا واجب ہے مثل دماغ کے اور یہ بات مرہ صفرا اور سود کے واسطے بھی موجود ہے اور منفعت اس بلغم کی یہ ہے کہ اعضا اور مفاصل جو کثیر الحرکت ہیں۔ بذریعہ اس بلغم کے تر رہیں اور ان کو بسبب حرارت اور احتکاک (یعنی ٹکرانے کے) خشکی عارض نہ ہو اور یہ منفعت دراصل منتہائے ضرورت پر واقع ہے۔ بلغم جو غیر طبعی ہوتا ہے کچھ اس میں سے فضلہ مختلف القوام ہوتا ہے یہاں تک کہ حس بھی اس

ہوتا ہے کہ بجائے لفظ (او) کہ جو تقسیم کے معنے پیدا کرتا ہے اصل عبارت جالینوس میں لفظ (داؤ) ہے اب اس وقت معنے عبارت کے یہ ہوں گے کہ یہ بلغم بجہت اپنی عفونت کے مع ایک مائیت کے جو اس میں ملتی ہے نمکین ہو جاتا ہے اس وقت کلام جالینوس کا صحیح المعنے اور تام ہو جاتا ہے ایک بلغم ترش بھی ہوتا ہے جیسے بلغم حلو کی دو قسمیں بیان ہوئیں ایک تو وہ کہ جس کی حلاوت لذاتہ ہوتی ہے دوسرا وہ کہ اس کی حلاوت کسی امر خارجی کی وجہ سے ہوتی ہے اسی طرح ترش بلغم کی بھی دو قسمیں ہیں۔ **ایک قسم** تو بسبب ملنے ایک شے غریب کے حاصل ہوتی ہے یعنی سودائے حامض جس کا ذکر ہم آگے کریں گے وہ ملتا ہے۔ **دوسری قسم** میں ترشی کسی امر ذاتی کی وجہ سے ہوتی ہے وہ امر ذاتی یہ ہے کہ اس بلغم شیریں کو یا جو بلغم کہ شیریں ہونے والا ہے ایک قسم کا غلیان اور جوش عارض ہو جیسے اور عصارات شیریں میں جوش آتا ہے بعد اس کے ترشی پیدا ہو ایک قسم بلغم کی عفص یعنی بکھٹی ہوتی ہے یہ عفوصت کبھی بسبب برودت ذاتی کے جو بلغم کو عارض ہوتی ہے پیدا ہوتی ہے اس کا مزہ مائل بعفوصت ہو جاتا ہے اس لئے کہ اس کی مائیت منجمد ہو کر بجہت یبس کے اس کا استحالہ تھوڑا سا ارضیت کی طرف ہو جاتا ہے اور اس وقت حرارت اتنی ضعیف تو ہوتی نہیں جو اس کو جوش میں لا کر ترش کر دے ورنہ حرارت ایسی قوی ہوتی ہے جو اس کو نضج تام دے اسی جہت سے وہ عفص رہ جاتا ہے۔ بلغم کی ایک قسم زجاجی بھی ہے جو ثخین اور غلیظ مثال زجاج گداختہ کے ہوتا ہے لزوجت اور ثقل میں اور کبھی ترش ہوتا ہے اور کبھی نہایت بے مزہ اور شاید اس بے مزہ بلغم میں سے غلیظ وہی بلغم خام ہے یا اس کی طرف مستحیل ہو جاتا ہے یہ قسم بلغم کی وہ ہے کہ پہلے مائی اور بارد تھی اور عفونت اس میں پیدا نہیں ہوئی تھی اور نہ اس میں کوئی اور چیز ملی تھی بلکہ الگ الگ ایک جگہ بند پڑا تھا یہاں تک کہ غلیظ اور گاڑھا ہو گیا اور برودت اس کی بڑھ گئی اوپر کے بیان سے یہ معلوم ہوا کہ بلغم فاسد کی بلحاظ طعم کے چار قسمیں ہیں مالح حامض عفص مسیخ یعنی نمکین ترش بکٹھا بے مزہ اور بجہت قوام

کے بھی بلغم کی چار قسمیں ہیں مائی زجاجی مخاطی جصی اور بلغم خام مخاطی میں داخل ہے

**صفرا** بھی طبعی ہوتا ہے اور ایک بطور فضلہ کے غیر طبعی بھی ہوتا ہے صفرا طبعی خون کا رغوہ یعنی کف ہے سرخ رنگ ناصع یعنے خالص اور سبک اور تیز ہوتا ہے جس قدر اس خلط میں گرمی زیادہ پہنچتی ہے سرخی زیادہ بڑھتی ہے جس وقت جگر میں پیدا ہوتا ہے اس کی دو قسمیں ہوتی ہیں ۔**ایک قسم** اس کے ہمراہ خون کی رگوں میں چلی جاتی ہے ۔

**دوسری قسم** صاف ہوکر مرارہ کو پہنچتی ہے اور جو حصہ خون کے ساتھ جاتا ہے اس کے جانے کی ایک ضرورت ہے اور ایک منفعت ضرورت تو یہ ہے کہ خون کے ساتھ مل کر جو اعضا بنظر اپنے مزاج کے مستحق اس بات کی ہیں کہ ان کی غذا میں ایک جزءصالح صفرا کا داخل ہو ان اعضا کا یہ جزو تغذیہ کرتا ہے جس قدر کہ تقسیم میں اس عضو کو اس سے حصہ پہنچتا ہے مثل ریہ کے اور منفعت اس کی یہ ہے کہ خون کو لطیف کر کے اس کو تنگ راہوں میں نفوذ کی قابلیت بخشے جس قدر صفرا صاف ہو کر مرارہ کی طرف متوجہ ہوتا ہے اس کا جانا بھی بنظر ضرورت اور منفعت کے ہے ضرورت بہ نسبت تمام بدن کے تو یہ ہے کہ فضول صفراوی سے تمام بدن کی تخلیص ہو جاتی ہے اور محفوظ رہتا ہے اور بحسب عضو خاص کے یہ ضرورت ہے کہ مرارہ کا تغذیہ کرتا ہے منفعت اس کے مرارہ میں جانے کی دو ہیں **ایک** یہ ہے کہ امعاء کو ثقل او ر بلغم لزج سے دھو کر صاف کر دیتا ہے **دوسری** یہ ہے کہ امعاء میں لذع یعنے خلش پیدا کرتا ہے اور اسی طرح عضل متصد میں لذع پیدا کرتا ہے تا کہ اس کو حاجت براز کی محسوس ہو اور واسطے قضائے حاجت کے اسے حاجت مند کر کے اٹھائے اسی وجہ سے اکثر جب سدہ اس مجرے میں پڑتا ہے جو مرارہ سے امعاء تک اترا ہے قولنج عارض ہوتا ہے صفرائے غیر طبعی اس کی ایک قسم یہ ہے کہ خروج اس کا طبیعت سے بہ سبب کسی غریب شے کے ہو جو اس سے ملے اور ایک قسم یہ ہے کہ سبب اس کے خروج کا مزاج طبعی سے خود اس کی ذات ہو بایطور کہ وہ اپنے جوہر ذات میں غیر طبعی ہو۔**پہلی قسم** تو بہت

مشہور ومعروف ہے کہ شئے غریب جو اس سے ملتی ہے وہ بلغم ہے اس صفرے کی
پیدائش اکثر جگر میں ہوتی ہے اسی قسم اول سے ایک طرح کا صفرا وہ ہے جو بہت کم
مشہور ہے اس میں جو شئے غریب ملتی ہے وہ سودا ہوتا ہے مشہور ومعروف یا تو مرۂ محیہ
ہے اس لئے کہ جو بلغم اس میں ملتا ہے اگر رقیق ہو تو اس سے مرۂ صفرا پیدا ہوتا ہے اور
اگر بلغم غلیظ اس سے ملے تو مرۂ محیہ پیدا ہوتا ہے یعنی وہ صفرا کہ جو مشابہ ہے انڈے کی
زردی سے اس صفرائے غیر طبعی کی جو غیر مشہور قسم ہے اس کا صفرائے محترقہ نام ہے اس
کی پیدائش دو طرح سے ہوتی ہے ایک یہ ہے کہ صفرا فی نفسہ سوختہ ہو جائے اور اس
میں رمادیت پیدا ہو کہ اس کا جزو لطیف اس رمادیت سے جدا نہ ہو بلکہ رمادیت اس
میں تحبس ہو جائے۔ اور یہ بدترین اخلاط ہے اسی کو صفرائے محترقہ کہتے ہیں دوسری
صورت اس کی پیدائش کی یہ ہے کہ سودا خارج سے وارد ہو کر اس میں ملجائے یہ بہ نسبت
قسم سابق کے اسلم ہے اور رنگ اس قسم کا سرخ ہے مگر خالص نہیں ہے اور نہ اس میں
چمک ہوتی ہے بلکہ نہایت مشابہ خون سے ہے فرق اتنا ہے کہ رقیق ہوتا ہے اور کبھی
اپنے رنگ سے تغیر بھی ہو جاتا ہے جیسے اسباب رنگ بدلنے والے پیدا ہوں۔ وہ صفرا
جو اپنی طبیعت سے خود بخود خارج ہوتا ہے ایک قسم اس میں کی اکثر جب پیدا ہوتی ہے
تو جگر میں پیدا ہوتی ہے اور دوسری قسم کی پیدائش جب ہوتی ہے تو معدے میں ہوتی
ہے وہ قسم صفرا کہ جس کا تولد اکثر جگر میں ہوتا ہے صنف واحد ہے کہ لطیف خون جس
وقت محترق ہو اس سے یہ صفرا پیدا ہوتا ہے اور جو مقدار خون کی احتراق سے کثیف ہو
جاتی ہے اس سے سودا بنتا ہے اور جو قسم کہ اکثر معدے میں پیدا ہوتی ہیں اس کی دو
قسمیں ہیں کراثی و زنجاری شاید کہ صفرائے کراثی تحی کے احتراق سے پیدا ہوتا ہے اس
لئے کہ تحی جس وقت محترق ہوتا ہے تو احتراق اس میں ایک سودا پیدا کرتا ہے اور یہ
سیاہی جس وقت زردی سے ملتی ہے درمیانی رنگ ان دونوں کا سبز پیدا ہوتا ہے زنجاری
کی پیدائش غالباً اس طرح پر ہوتی ہے کہ جب صفرائے کراثی کے احتراق میں شدت

ہوتی ہے۔ یہاں تک کہ اس کے رطوبات جل کر فنا ہو جاتے ہیں اور مائل بیاض کی طرف بوجہ خشکی کے ہو جاتا ہے اس لئے کہ حرارت پہلے جسم تر میں یہ اثر کرتی ہے کہ اسے سیاہ کر دیتی ہے پھر جتنی جتنی حرارت بڑھتی جاتی ہے سیاہی کو کم کرتی جاتی ہے اور اس کی رطوبت کو فنا کرتی ہے یہاں تک کہ سفید کر دیتی ہے اس مسئلہ کے ثبوت میں تر لکڑی کی مثال سمجھنی چاہئے کہ پہلے اس کا کوئلہ بنتا ہے اس کے بعد راکھ ہو جاتی ہے وجہ اس کی یہی ہے کہ حرارت جسم تر میں سیاہی پیدا کرتی ہے اور خشک میں سپیدی اور برودت جسم تر میں سفیدی پیدا کرتی ہے اور خشک میں سیاہی یہ دونوں حکم جو ہم نے کراثی اور زنجاری میں کئے ہیں محض تخمینی ہیں صفرے کی زنجاری قسم جمیع اقسام صفرا میں بہت گرم اور نہایت ردی اور بڑی قاتل ہے یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ قسم جو ہرسمی سے ہے سودا چوتھی خلط ہے طبعی بھی ہوتا ہے اور فضلہ غیر طبعی طبعی دم محمود کا درد ہے اور ثقل اور عکر الدم ہے مزہ اس کا شیریں اور عفص کے درمیان میں ہے جگر میں جب پیدا ہوتا ہے تو اس کی دو قسمیں ہو جاتی ہیں۔ **ایک قسم** خون کے ساتھ اعضا میں نفوذ کرتی ہے **دوسری قسم** طحال کی طرف چلی جاتی ہے اور جو قسم کہ خون کے ساتھ نفوذ کرتی ہے اس کی ایک ضرورت ہے اور منفعت بھی ہے ضرورت تو یہ ہے کہ خون سے مل کر بمقدار واجب تغذیہ میں ہر ایک ایسے عضو کے اعضائے بدن سے بکار آمد ہو جس کی غذا میں جزء صالح سودا کا پڑنا ضرور ہے مثل ہڈیوں کے اور منفعت یہ ہے کہ خون کو مضبوط کرے اور تقویت دے اور کثیف کرے طحال کی طرف سودا کی جو قسم جاتی ہے وہ اسی قدر ہوتا ہے کہ جیسے خون اپنے ہمراہ لینے سے چھوڑ دیتا ہے اور اسے مستغنی ہوتا ہے اس کا نفوذ بھی طحال میں بنظر ضرورت اور منفعت دونوں کے ہوتا ہے۔ ضرورت بحسب تمام بدن کے تو یہ ہے کہ تنقیہ فضول کرے اور بحسب ایک عضو خاص کے یہ ہے کہ طحال کی غذا بنے اور منفعت اس کی جب ہوتی ہے کہ جب طحال سے کھنچ کر فم معدے پر پہنچے یہ منفعت دو طرح کی ہے۔ **ایک** تو یہ ہے کہ فم معدہ کو

مضبوط کرتا ہے اور تکثیف وتقویت اس کی کرتا ہے **دوسری** یہ کہ فم معدہ میں بوجہ اپنے مزۂ خاص کے خارش پیدا کرتا ہے اس وقت معدہ متنبہ گرسنگی پر ہوتا ہے اور بھوک معلوم ہوتی ہے۔ **یہ بھی ضرور جاننا چاہیے** کہ جو صفرا مرارہ کی طرف کھنچتا ہے وہی ہے کہ جس سے خون مستغنی ہوتا ہے اور اس کو اپنی اصلاح میں صفرے کی طرف کچھ حاجت نہیں ہوتی ہے اور جو صفرا مرارہ سے معاء کی طرف کھنچ کر جاتا ہے اس کی مرارہ کو کچھ پروانہیں ہوتی ہے اسی طرح سودا بھی جس قدر طحال کی طرف کھنچ کر جاتا ہے وہی ہے کہ جس کی خون کو کچھ ضرورت نہیں ہے اور جو سودا طحال سے کھنچ کر فم معدہ کی طرف جاتا ہے اس سے طحال بے پروا ہوتی ہے اور جس طرح وہ صفرا کہ مرارہ سے امعا کو جاتا ہے قوت دافعہ پر آگاہی دیتا ہے اسفل معاء سے اسی طرح یہ سودا جو فم معدہ کی طرف کھنچتا ہے قوت جاذبہ پر اوپر سے آگاہی دیتا ہے۔ فسبحان اللہ احسن الخالقین سودائے غیر طبعی وہ ہے کہ جو بطریق رسوب اور ثقل کے نہیں ہوتا ہے بلکہ بطور خاکستر اور احتراق کے ہوتا ہے اس لئے کہ تر چیزیں جن میں ارضیت ملتی ہے اس میں اجزائے ارضیہ کی تمیز دو طرح پر ہوتی ہے یا بطریق رسوب اور تہ نشینی کے مثال اس کی واسطے خون کے سودائے طبعی سے دی جاتی ہے یا تمیز بجہت احتراق کے ہوتی ہے کہ لطیف متحلل ہو جائے اور کثیف باقی رہے مثال اس کی واسطے خون اور اخلاط کے سودائے فضلی سے دی جاتی ہے جس کا نام مرہ سودا ہے۔ رسوب سوائے خون کے جو اور کسی خلط کے واسطے نہ ہو اس کی وجہ یہ ہے کہ بلغم میں بوجہ لزوجت کے کوئی چیز تہ نشین نہیں ہوتی مثل تیل کے اور صفرے میں رسوب بجہت لطافت اور قلت اجزائے ارضیہ کے نہیں ہوتا اور بھی چونکہ صفرا ہمیشہ متحرک رہتا ہے اور زیادہ اجزا اس کے خون سے ملے ہوئے تمام بدن میں ہوتے ہیں کہ ان کی تمیز اور انفصال خون سے دشوار ہے اور بھی اس کا رسوب بقدر معتد بہ نہیں دریافت ہو سکتا ہے اور اگر متمیز بھی ہو تو رسوب اتنا نہیں ٹھہرتا ہے کہ متعفن ہو اور کسی طرف دفع ہو بس جس وقت متعفن ہو

لطیف اس کا متحلل ہو اور کثیف اس کا سودائے حراقیہ ہو کر باقی رہے کہ جس میں رسوب نہ ہو سودائے فضلیہ کی کئی قسمیں ہیں۔ **ایک قسم** خاکستر صفرائے حراقیہ کی ہے اور وہ مزہ میں تلخ ہوتی ہے اس سودے میں اور اس صفرے میں جس کا ہم نے صفرائے محترقہ نام رکھا ہے۔ فرق یہ ہے کہ صفرائے محترقہ میں خاکستر مخلوط نہیں ہوتی ہے اور یہ سودا خود خاکستر ہے بذات خود متمیز ہے اور اس کے اجزائے لطیف متحلل ہوتے ہیں۔ **دوسری قسم** سودائے فضلیہ کی رماد بلغم ہے اور بلغم کے اجزائے احتراقی سے پیدا ہوتی ہے اگر بلغم نہایت لطیف مائی ہو اس کی مادیت نمکین ہوگی ورنہ ترش خواہ عفص ہوگی۔ **تیسری قسم** سودائے فضلیہ کی وہ ہے کہ خاکستر خون اور اسی خون کی حراقت سے پیدا ہوتی ہے یہ قسم نمکین مائل باندک حلاوت ہوتی ہے۔ **چوتھی قسم** سودائے فضلیہ کی خاکستر سودائے طبعیہ کی ہوتی ہے مگر سودائے طبعی رقیق ہو تو اس کی خاکستر خواہ اس کے اجزائے محترقہ بہت ترش ہوں گے جیسے سرکہ جب زمین پر گرتا ہے جوش میں آ کر ایسی ترش بو دیتا ہے کہ اس کی بو سے مکھیاں وغیرہ بھاگتی ہیں اور اگر سودائے طبعی غلیظ ہو تو اس کی رماد اور حراقت میں ترش کم ہوتی ہے بلکہ کسی قدر عفوصت اور تلخی اس کے مزہ میں ہوتی ہے۔ اب معلوم ہوا کہ قسم سودائے ردی کی تین ہیں ایک قسم سودا کی وہ ہے جو رماد ہے صفرا کی جس وقت صفرا میں احتراق ہو اور لطیف اس کا متحلل ہو جائے اور دو قسمیں وہ ہیں کہ جو اس کے اوپر مذکور ہوئیں وہ سودا جو احتراق بلغم سے پیدا ہوتا ہے دیر میں ضرر کرتا ہے اور اس کی ردلات بھی کم ہوتی ہے اور بہت جلد فساد انگیز سودائے صفراوی ہوتا ہے مگر بوجہ لطافت کے علاج پذیر سب قسموں سے زیادہ ہے باقی دو قسمیں جن کی ردلات اوپر زیادہ تجویز کی گئی اس میں جو زیادہ ترشی رکھتا ہے اسی کی ردلات بھی زیادہ ہے لیکن ابتدا میں اگر اس کا تدارک کیا جائے تو علاج پذیر ہونے کی قابلیت زیادہ رکھتا ہے تیسری قسم ان میں کی جس کا جوش زمین پر گرنے سے کم ہوتا ہے اور ردرنگ اور قیام اس کا اعضا میں کم ہوتا ہے اور مدت دراز

واسطے ایک حدقہ کے کوئی آفت عارض ہو اس وجہ سے ہر ایک حدقہ دیکھنے میں قوی تر ہو جاتا ہے جس وقت دوسری آنکھ بند کر لی جائے اور اس سے زیادہ تر صفائی اس وقت ہوتی ہے کہ جب ایک ہی آنکھ بینا ہو اور دوسری سے نظر نہ آئے اسی وجہ سے ثقبہ عنبیہ کی وسعت زیادہ ہوتی ہے جس وقت دوسری آنکھ بند کر لی جائے یعنی قوت اندفاع روح کی طرف اس ثقبہ کے دونی ہو جاتی ہے پس ثقبہ بھی بڑھ جاتا ہے **دوسری منفعت یہ ھے** کہ دونوں آنکھوں کے واسطے مودی ایک ہی ہو اسطرح پر کہ دونوں آنکھیں ایک ہی مقام پر بیچ مبصر کے پہنچائیں اس جگہ پر دونوں بیچ مل کر ایک ہی ہو جائیں اور دیکھنا دونوں آنکھوں سے بھی بمنزلہ دیکھنے ایک انکھ کے ہے اس واسطے کہ بیچ مبصر مشترک میں ایک ہی جگہ متمثل اور قائم ہوتی ہے احول کو جو ایک چیز کی دو نظر آتی ہیں یہ آفت اس سبب سے عارض ہوتی ہے کہ داہنا خواہ بایاں حدقہ اپنی جگہ سے ہٹ کر نیچے خواہ اوپر پڑ ہو جاتا ہے بانیوجہ استقامت نفوذ مجرے کی تقاطع صلیبی تک باطل ہو جاتی ہے اور قبل حد مشترک کے ایک حدنئ اور عارض ہوتی ہے اس لئے کہ عصبہ حدقہ مذکور میں انکسار پیدا ہوتا ہے **تیسری منفعت یہ ھے** کہ ہر ایک عصبہ دوسرے کو بمنزلہ ستون کے بنائے اور اس پر تکیہ کر لے اور ایسا حال ہو جائے گویا ہر ایک عصبہ بہت قریب سے پیدا ہوا یعنی محل تقاطع صلیبی ہو مقام نشو کے بہ نسبت قریب ہے بمنزلہ محل نشو کے ہر فرد کے واسطے ہو جائے **دوسرا زوج** ازواج عصب دماغی سے محل نشو اس کا پیچھے منشاء زوج اول کے ہے اور پیچھے اس چیز کے جو دراز ہو کر جانب وحشی جاتی ہے اور نکلتا ہے سوراخ میں سے انہیں فقرہ کے جو شامل ہے اوپر مقلہ کے پس تقسیم پاتا ہے۔ یہ زوج عضل مقلہ میں اور یہ زوج نہایت غلیظ ہے تا کہ مقاومت کرے اس کا غلیظ ہونا اس کی نرمی کو جو بجہت قرب موضع کے ضرور ہے اور بعد مقاومت کے قادر ہو اوپر تحریک کے خصوصاً جس وقت اس کا کوئی معین نہ ہو اس لئے کہ زوج ثالث چونکہ مصروف ہے فک اسفل کی تحریک میں جو بڑا

عضو ہے اس میں اس قدر قوت نہیں بچتی جو دوسری زوج کی اعانت کرے بلکہ وہ خود محتاج اعانت کا غیر سے ہے جیسا ہم ذکر کریں گے۔ **تیسرا زوج** اس کا مقام نشو حد مشترک مقدم دماغ اور موخر دماغ کی ہے نزدیک قاعدہ دماغ کے اور یہ چوتھے زوج سے پہلے تھوڑا سا مل کر پھر الگ ہو جاتا ہے اور اس میں سے چار شعبے نکلتے ہیں **ایک شعبہ** نکلتا ہے مدخل رگ سباتی سے جس کا ہم ذکر آگے کریں گے اور جھکتا ہوا رقبہ سے نکلتا ہے تا اینکہ حجاب حاجز سے گزر کر تقسیم ہو جاتا ہے ان احشا میں جو حجاب کے ہیں **دوسرا شعبہ** اس کا مخرج صدغ کی ہڈی کے سوراخوں سے ہے جس وقت یہ جدا ہوتا ہے مل جاتا ہے اس پٹھہ سے جو زوج خامس سے جدا ہو ہے جس کا حال ہم آگے ذکر کریں گے **تیسرا شعبہ** نکلتا ہے اس سوراخ سے جس سے دوسرا زوج نکلتا ہے اس لئے کہ مقصد اس شعبہ سے وہ اعضا ہیں جو وجہ کے سامنے رکھے ہوئے ہیں اور یہ بات اچھی نہ تھی کہ اس کا نفوذ زوج اول سے ہوتا جو مجوف تھا پس اشرف عصب کی مزاحمت کر کے اس میں تنگی پیدا کرتا اور تجویف بند ہو جاتی یہ جزو یعنی تیسرا شعبہ جس وقت اپنے مخرج سے جدا ہوتا ہے اس کی تین قسمیں ہو جاتی ہیں **ایک قسم** میل کرتی ہے گوشہ چشم بیرونی کی طرف اور تنہا چلی آتی ہے عضل صدغیں اور ماضغیں یعنی دونوں زنخ کی جڑیں اور حاجب اور ملک اور جبہہ کی طرف **دوسری قسم** نفوذ کرتی ہے اس سوراخ میں جو نزدیک دنبالہ چشم کے مخلوق ہے تا کہ خالص ہو کر باطن بینی تک چلی جائے اور وہاں جا کر طبقہ اندرونی بینی میں متفرق ہو جائے **تیسری قسم** اس شعبہ کی چھوٹی نہیں ہے اترتی ہے تجویف برنجی جو استخوان رخسارے میں ہے پس اس قسم کی دو شاخیں ہوتی ہیں **ایک شاخ** اس میں سے تجویف اندرونی فم میں جا کر دانتوں پر تقسیم پاتی ہے اضراس کا حصہ تو اس میں سے ظاہر اور محسوس ہے مگر اور دانتوں کا حصہ گویا نظر سے پوشیدہ ہے اور اوپر کے مسوڑھوں میں بھی اس شاخ کا حصہ پہنچتا ہے **دوسری شاخ** پھیلتی ہے

اعضائے ظاہری میں جو اس مقام پر ہیں جیسے رخسارے کی کھال اور کنارہ بینی اور اوپر کا ہونٹ یہ اقسام تیسرے شعبہ کے زوج ثالث سے ہیں **چوتھا شعبہ** تیسرے زوج کا تنہا جاتا ہے گزرتا ہوا اس سوراخ میں جو اوپر کے جبڑے میں ہے اور زبان تک پہنچتا ہے اور زبان کے طبقہ ظاہری میں پراگندہ ہو جاتا ہے اور زبان کو ذوق کی حس دیتا ہے جو اس سے خاص ہے اور زبان پر پھیلنے سے جس قدر بچتا ہے اس کا پھیلاؤ نیچے کے دانتوں کے عمود اور مسوڑھے میں اور نیچے کے ہونٹ میں ہوتا ہے۔ جو حصہ پٹھہ کا زبان میں آتا ہے یہ بہ نسبت اس پٹھہ کے جو آنکھ میں جاتا ہے باریک تر ہے اس واسطے کہ سختی آنکھ کی اور نرمی زبان کی ایک کی گندگی اور دوسرے کی باریکی کو معاملہ کرتی ہے اور مناسبت ہو جاتی ہے **چوتھا زوج** اس کا مقام نشو تیسرے زوج کے پیچھے ہے اور قاعدہ دماغ کی طرف ہٹا ہوا اور تیسرے زوج سے کس قدر مل کر پھر الگ ہو جاتا ہے جیسا ہم اوپر لکھ چکے ہیں اور یہ زوج تنہا حنک تک جاتا ہے اور اس کو حس دیتا ہے اور یہ زوج چھوٹا ہے مگر تیسرے زوج سے سخت ہے اس لئے کہ یہ زوج حنک تک آتا ہے اور کنارہ پوست حنک کا سخت تر ہے کنارہ پوست زبان سے **پانچواں زوج** اس کی ہر فرد پھٹ کر آدھوں آدھ ہو جاتی ہے جیسے کوئی دوہری چیز ہو بلکہ اکثر علمائے تشریح ہر فرد کو ایک زوج خیال کرتے ہیں مقام اس کی روئیدگی کا دونوں جانبوں دماغ سے ہے **پہلی قسم** ہر ایک دو ٹکڑوں اسی زوج سے جاتی ہے اندرونی جھلی سماخ تک اور اسی جگہ ساری متفرق ہو جاتی ہے اور اس قسم کا منبت حقیقت میں جزو موخر دماغ کا ہے اسی سے حس سماعت متعلق ہے **دوسری قسم** پہلی قسم سے چھوٹی ہے اس کے کہ اس کا مخرج وہ ثقبہ ہے جو استخوان حجری میں واقع ہے جس کا نام اعور اور اعمر رکھا گیا ہے اس لئے کہ اس میں لپیٹ اور کجی راہ کی زیادہ ہے کہ مقصود تطویل مسافت اور دوری اس کی مبدء سے ہے تاکہ عصب قبل اپنے خروج کے مبدء سے استفادہ بعد کا حاصل کرے اور صلابت بہ

نبعیت بعد کے حاصل ہو پھر جب باہر نکلے عصب زوج ثالث سے مختلط ہو کر اکثر حصہ
ان دونوں کا بجانب رخسارہ چوڑے عضلہ کے پہنچے اور باقی جو ان میں سے رہ جائے
**عضل** صدغین تک پہنچے۔ چوتھے شعبہ میں زوج ثالث کے **قوت ذوق** اور پانچویں
میں قوت سمع اس واسطے مخلوق ہوئی کہ آلہ سمع کا محتاج اس کا تھا کہ کھلا ہوا اور راہ ہوا
جانے کی اس سے بند نہ ہو اور آلہ ذوق کا واجب تھا کہ محفوظ اور پوشیدہ ہو اسی جہت
سے عصب سمع کا سخت ہونا ضرور ہوا کہ مقام روئیدگی اس کا موخر دماغ سے قریب تر
ٹھہرایا گیا **عضل** عین کے واسطے ایک ہی عصب پر اقتصار کیا گیا اور پٹھے **عضل** صدغین
کے کثیر ہوئے اس کی وجہ یہ ہے کہ سوراخ آنکھ کا محتاج زیادہ گنجائش کا تھا اس لئے کہ
پٹھہ جو قوت بصر پہنچانے والا ہے غلط زائد کی طرف بوجہ تجویف کے محتاج ہے اسی
واسطے وہ ہڈی جو سوراخ دار ہے واسطے ضبط کرنے مقلہ کے چند سوراخوں کی متحمل نہ ہو
سکی اور صدغین کے پٹھے چونکہ زیادہ صلابت کے محتاج تھے اور گندگی کی ان میں
ضرورت نہ تھی بلکہ اگر ان میں گندگی ہوتی حرکت میں ثقل پیدا ہوتا اس لئے اور بھی اس
وجہ سے ان پٹھوں کا مخرج جو استخوان مجرے میں سخت تھا متحمل چند سوراخوں کا ہوا
**چھٹا زوج** نکلتا ہے موخر دماغ متصل پانچویں زوج کے اور پانچویں زوج کے
ساتھ چند رباطات اور جھلیوں سے ایسا بندھا ہوا ہوتا ہے کہ یہ دونوں بمنزلہ ایک
عصب کے معلوم ہوتے ہیں پھر پانچویں زوج سے الگ ہو کر اس ثقبہ سے نکلتا ہے جو
منتہائے درز لامی میں واقع ہے اور اس نکلنے سے پیشتر اس کی قسمت تین حصہ پر ہوتی
ہے یہ تینوں حصہ اس ثقبہ سے ساتھ نکلتے ہیں **ایک حصہ** ان میں کا ایک راہ
بجانب عضلہ حلق اور بیخ زبان کے لپٹا ہے تا کہ قوت دے ساتویں زوج کو اس کی
تحریک پر **دوسرا حصہ** اس کا عضلہ کتف تک اور جو چیز کہ قریب اس عضلہ کے
ہے وہاں تک اترتا ہے اور اس کے اکثر کا پھیلاؤ اس چوڑے عضلہ میں ہوتا ہے جو شانہ
پر واقع ہے اس قسم کی مقدار اچھی ہے اور معلق ہو کر نفوذ کرتا ہے تا کہ مقام مقصود تک

پہنچتا ہے **تیسرا حصہ** تینوں حصوں میں بڑا ہے یہ اترتا ہے احشا تک مقام صعود رگ سپائی میں اور اس کے ساتھ رباطات سے بندھا ہوا ہوتا ہے جس وقت یہ حصہ مقابل حنجرہ کے ہوتا ہے اس سے چند شعبے پیدا ہوتے ہیں اور عضلہ حنجرہ تک آتے ہیں جن کے سرے اوپر ہیں اور حنجرہ اور غضاریف حنجرہ کو اونچا کرتے ہیں اور جس وقت حنجرہ سے گزرتا ہے چند شعبے اس سے چڑھ کر عضلہ متلکسہ تک پہنچتے ہیں وہ عضلہ جن کے سرے نیچے ہیں اور جن کا وجود تر چھائی کے بند کرنے اور کھولنے کے واسطے ضرور ہے اس لئے کہ جذب کے واسطے اسفل کی ضرورت ہے اور اسی سبب سے اس کا نام عصب راجع ہے۔ دماغ سے یہ زوج اس واسطے اترا کہ عصب نخاعی اگر چڑھتے ہیں تو بشکل توریب اپنے مبدء سے مستقیم نہ ہوتے پس جذب طرف اسفل کے باستحکام ان سے نہ ہوتا۔ یہ شعبے چھٹے زوج سے اس واسطے برآمد ہوئے کہ اس میں اعصاب انسیہ اور مائل بطرف لیں کے اتنے ہیں کہ اس کے پہلے جتنے اعصاب مذکور ہوئے اس میں نہ تھے اس واسطے تقسیم اس کی عضل وجہ اور اس اور جو چیز ان دونوں کے اعضا میں تھی ہوئی اور ساتواں زوج مستقیم ہو کر نہیں اترتا ہے مثل چھٹے کے بلکہ اس کو توریب ضرور ہوتی ہے اور ہر گاہ کہ جو چیز چڑھ کر اترے اس کو ایک مسند اور تکیہ گاہ مضبوط ضرور ہے جو کہ شبیہ کوئیں کے چڑھنے کے ہوتا کہ پھرے اس پر چڑھنے والی چیز اس سے قوت پا کر مع ذلک وضع اس کی سیدھی سخت قوی چکنی اور قربت رکھی گئی پس نہ تھی کوئی شئے مثل شریان عظیم کے جو لائق اس استنا و مذکور کے ہو۔ چڑھنے والا حصہ ان شعبوں سے بطرف یسار کے مقابل اس شریان کے ہوتا ہے کہ وہ سیدھا بھی ہے اور غلیظ بھی اس پر لپٹ جاتا ہے اور زیادہ مضبوطی کی ضرورت نہیں ہے لیکن چڑھنے والا حصہ بطرف یمین کے پس یہ شریان اس کے قریب نہیں ہوتی جیسے پہلی صورت میں قریب تھی بلکہ اس کے قریب ہوتی ہے ایسی حالت میں کہ اس کو باریکی عارض ہو جاتی ہے بجہت برآمد ہونے شعبوں کے جس قدر اس سے ہوئے ہیں اور اس کی استقامت فوت ہو جاتی

ہے جس وقت کہ یہ مورب ہوکر بطرف بغل کے جھکتا ہے اس لئے اس کا مضبوط کرنا رباطات سے ضرور ہوا کہ جس پر تکیہ کرے اور شعبوں کی مضبوطی بھی اس سے ہوجائے تاکہ جس قدر غلاظ اور استقامت اس کی فوت ہوئی ہے اس کا تدارک ہوجائے **حکمت** ان شعبوں راجعہ کی دور ہونے میں مبدء سے یہ ہے کہ دوسرے قسم کے شعبے مبدء سے نزدیک ہوجائیں اور یہ شعبہ رجعہ بوجہ دور ہونے راجعہ کے مبدء سے قوت اور صلابت کا استفادہ کریں عصب راجع میں سب سے زیادہ ہی قوی پٹھہ ہے جو متفرق ہوتا ہے دونوں بند کرنے والے **عضل** حنجرہ میں مع ان شعبوں کے جو حنجرہ کے بند کرنے میں معین ہیں بعد اس کے باقی تمام یہ پٹھہ اترتا ہے پس اس کی شاخیں جھلیوں میں حجاب اور صدر کے اور ان دونوں کی پسلیوں میں اور **قلب** اور یہ اور وہ شرائین ہیں جو اس مقام پر ہیں متفرق ہوتی ہیں اور اس تفرق سے جس قدر باقی رہتا ہے حجاب مورب میں نافذ ہوتا ہے پس یہ جزو نافذ شریک ہوتا ہے اس مقدار منحدر کے جو جزو ثالث اترتا ہو اور دونوں میں جدائی احشا کی جھلیوں میں ہوتی ہے پھر اس پٹھہ کی انتہا اس استخوان عریض تک ہوجاتی ہے جو عضلہ خاصرہ ہے **ساتواں زوج** اس کا مقام نشو محل مشترک درمیان دماغ اور نخاع کے ہے اور زیادہ مقدار اس کی جاتی ہے متفرق ہوکر اس عضلہ میں جو زبان کی حرکت دینے والا ہے اور اس **عضل** میں جو مشترک ہیں درمیان درقی اور عظم لامی کے اور باقی ماندہ تمام یہ زوج کبھی بحسب اتفاق اور **عضل** میں بھی متفرق ہوتا ہے جو قریب ان **عضل** محرک وغیرہ کے ہیں مگر یہ بات ہمیشہ نہیں ہوتی ہے۔ ہرگاہ کہ اوپر نیچے اور جانبوں میں واسطے کارہائے ضروری کے گئے ہیں اور یہ بات اچھی نہ تھی کہ سوراخ بہت سے مقدم میں خواہ تحت میں اس مقام کے واقع ہوں بہتر یہی ہوا کہ زبان کی حرکت کا پٹھہ اسی مقام سے اترے اس لئے کہ اس کی جس دوسرے مقام سے آتی ہے۔

## فصل تیسری تشریح میں عصب نخاعین کے اور اس کی راہوں کے بیان میں :

نخاع سے جس قدر پٹھے نکل کر گردن کے فقروں میں گئے ہیں کل آٹھ زوج ہیں
**پہلا زوج** دوسرا خون فقرہ اولی سے نکل کر عضل راس میں تنہا متفرق ہوتا ہے اور
اس کی مقدار چھوٹی اور باریک ہے اس لئے کہ احتیاط اسی کو مقتضی تھی کہ وہ باریک ہو
**دوسرا زوج** اس کا مخرج درمیان فقرۂ اولیٰ اور ثانیہ کے ہے یعنی وہ ثقبہ مخرج ہے
جس کا ذکر باب تشریح عظام میں ہو چکا ہے اکثر مقدار اس زوج کی حس لمس کو سر تک
پہنچاتی ہے اس طرح پر کہ بشکل توریب چڑھ کر اوپر والے فقرہ تک جاتا ہے اور وہاں
سے آگے کی طرف پھر کر پلٹ آتا ہے اور پھیلتا ہے طبقہ خارجی پر دونوں کانوں کے
پس جس قدر کمی زوج اول میں بجہت چھوٹے ہونے کے ہوئی ہے اور جو قصور اس کو پر
اگندہ ہونے اور پھیلنے میں ان اطراف کے جو تمام اس کے متصل میں ہوا تھا اس کا
تدارک کرتا ہے اور باقیماندہ اس زوج کا آتا ہے اس عضلہ میں گردن کے پیچھے ہے
اور چوڑا ہے پس اس میں حرکت پیدا کرتا ہے **تیسرا زوج** مقام نشو اور جگہ نکلنے
ان کی وہ سوراخ ہے جو درمیان دوسرے اور تیسرے فقرے کے ہے اس کی ہر فرد کی دو
فرعیں ہوتی ہیں **ایک فرع** اس کی متفرق ہوتی ہے عمق میں ان عضل کے جو اس
مقام پر ہیں اور جس میں چند شعبے ہیں خصوصاً وہ شعبہ جو سر کو گون کے ساتھ لپٹنے والا
ہے بعد اس کے یہ فرع چڑھتی ہے فقروں کے کانٹوں تک جب ان کے سامنے پہنچتی
ہے ان کی جڑوں میں درآمد ہوتی ہے بعد اس کے ان کے سروں تک بلند ہوتی ہے اور
ملتے ہیں اس فرع کو رباطات غشائی جو اگتے ہیں انہیں سناسن سے بعد اس کے یہ فرع
اور رباط دونوں نفوذ کر کے پیچیدہ ہو کر کانوں کے پاس تک پہنچتے ہیں اور سوائے انسان
کے اور حیوانات میں خاص کانوں تک پہنچتی ہیں اور دونوں کانوں کے عضل کو حرکت
دیتی ہیں **دوسری فرع** آگے کی جانب سے شروع ہوتی ہے اور عضلہ عریضہ تک

آتی ہے اور اس کے اول میں چند رگیں اور عضل اس سے لپٹتے ہیں اور اسے گھیر لیتے ہیں تا کہ یہ فی نفسہ قوی ہو جائے اور کبھی بہائم میں عضل صدغین اور عضل اذنین بھی اس سے ملتے ہیں اور زیادہ پھیلاؤ اس کا دونوں رخساروں کے عضل میں ہے **چوتھا زوج** اس کا مخرج وہ سوراخ ہے جو تیسرے اور چوتھے کے بیچ میں ہے اور مثل زوج ثالث کے ایک جزو مقدم اور ایک جزو موخر پر تقسیم پاتا ہے جزو مقدم اس کا چھوٹا ہوتا ہے اسی جہت سے زوج پنجم سے ملتا ہے بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ اس جزو سے ایک شعبہ مثل نسج عنکبوت کے نکل کر گردن سباقی پر دراز ہو کر حجاب حاجز تک آ کر گزرتا ہے حجاب کے دونوں جانبوں پر جو سینہ کی تنصیف کرتے ہیں اور بڑا جزو اس زوج کا پیچیدہ ہوتا ہے پیچھے کی جانب اور بڑھ جاتا ہے اندرون عضل کے تا ایکہ تنہا سناسن تک پہنچتا ہے پھر اس مقام سے اس میں شعبے نکلتے ہیں اس عضل تک جو مشترک درمیان سر اور گردن کے ہیں پھر اپنی راہ لیتا ہے کہ پیچیدہ ہو کر آگے کی جانب آتا ہے اور بہائم میں رخسارے اور دونوں کے عضل سے متصل ہوتا ہے بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ کچھ اس میں صلب تک منحدر رہتا ہے **پانچواں زوج** اس کا مخرج اس سوراخ سے ہے جو درمیان چوتھے اور پانچویں فقرے کے ہے اس کی بھی دو فرعین ہیں **ایک فرع** ان دو میں سے جو مقدم ہے اور چھوٹی ہے دونوں رخساروں کے عضل تک اور ان عضل تک جو سرنگوں کرتے ہیں اور تمام عضل جو مشترک سر اور گردن میں ہیں ان تک آتی ہے **دوسری فرع** دو شعبوں پر منقسم ہوتی ہے **پہلا شعبہ** جو متوسط درمیان فرع اول اور شعبہ دوسرے کے ہے آتا ہے اعلائے کتف پر اور کس قدر حصہ چھٹے اور ساتویں زوج سے اس میں ملتا ہے **دوسرا شعبہ** پانچویں اور چھٹے اور ساتویں زوج کے شعبوں سے ملتا ہے اور نفوذ کرتا ہے وسط حجاب تک **چھٹا اور ساتواں اور آٹھواں زوج** یہ تینوں نکلتے ہیں باقی ماندہ سوراخوں سے بہ ترتیب مگر آٹھویں زوج کا مخرج وہ ثقبہ ہے جو مشترک ہے

درمیان آخر فقروں رقبہ کے اور ان فقروں پشت کے اور اس کے شعبہ اختلاط شدید رکھتے ہیں مگر اکثر حصہ زوج ساد س کا کتف کے مقام سطح پر آتا ہے اور بعض حصہ چھٹے زوج کا جو چوتھے زوج کے حصہ سے زیادہ ہے اور پانچویں زوج کے حصہ سے کم ہے آتا ہے حجاب تک۔ اور ساتویں زوج میں سے اکثر عضد تک آتا ہے اگرچہ اس کے شعبوں میں سے وہ بھی مقدار ہے جو ہمراہ ایک شعبہ کے زوج خامس سے عضل راس اور عنق اور صلب تک پہنچتی ہے اور حجاب تک بھی آتی ہے اور آٹھواں زوج بعد ملنے اور مصاحبت کے کل اس کا جلد ساعد اور ذراع تک آتا ہے اور اس میں سے کس قدر حجاب تک نہیں پہنچتا مگر چھٹے زوج سے جس قدر حصہ طرف ہاتھ کے آتا ہے شانہ سے آگے نہیں بڑھتا اور ساتویں زوج کا عضد سے آگے نہیں بڑھتا اور جو چیز از قسم عصب شانہ سے ساعد تک آتی ہے وہ آٹھویں زوج سے ہوتی ہے ملی ہوئی سینہ کے ان فقروں سے جو پہلے روئیدہ ہوئے ہیں حجاب کے واسطے ان پٹھوں سے جو حصہ مقرر کیے گئے اور ان نخاعی پٹھوں سے جو نیچے آسکتے تھے اس میں سے نہ لئے گئے اس کا یہ سبب ہے تا کہ حجاب پر جو حصہ عصب کا وارد ہو اوپر سے نیچے اترتا ہو اور تقسیم اس کی حجاب میں درست ہو خصوصاً جس وقت کہ اولیٰ مقصد ان حصوں کا وہ جھلی تھی جو منصف صدر ہے اور ممکن نہ تھا کہ اس جھلی تک کوئی عصب نخاعی سیدھا پہنچے بے اس کے کہ ٹوٹ کر زاویہ بنے اور اگر تمام پٹھہ اترنے والا حجاب کا دماغ سے نازل ہوتا ہر آئینہ راہ اس کی دراز ہوتی۔ مقام اتصال ان اعصاب کا وسط حجاب میں اس واسطے مقرر کیا گیا کہ اگر کنارہ حجاب کا مقام اتصال تجویز کیا جاتا تو بخوبی پھیلنا اور پراگندہ ہونا ان پٹھوں کا معتدل اور برابر حجاب میں نہ ہوتا یہ کہ یہ سب پٹھے متصل ہوتے ہیں کل محیط سے اور یہ بات مجرے مستقیم کی توڑنے والی تھی اس واسطے کہ عضل تحریک بذریعہ اطراف کے پیدا ہوتی پھر چونکہ محیط وہی چیز ہے جو مقدار کہ حجاب سے متحرک ہوتی ہے ضرور ہوا یہ کہ انتہا پٹھہ کی اسی محیط تک ہو اور ابتدا پٹھہ کی اس تک نہ ہو اور جب یہ بات واجب

ہوئی کہ پٹھہ وسط حجاب تک آئے تو اس کا متعلق ہونا اور لٹکنا بھی ضرور ہوا بنظر اسی ضرورت کے اس کی حمایت اور نگہبانی بھی ضرور ہوئی پس چھپایا گیا ایسی جھلی سے اس طرح کہ اس کی حمایت اور نگہبانی کرے اور اس کے ہمراہ کسی قدر جھلی منصف صدر کی بھی ہوتی ہے اور اس پر تکیہ کیے ہوئے حجاب تک اترتی ہے۔ ہر گاہ کام اس عضو کا بزرگ تھا اس کے پٹھہ کے واسطے بہت سے مبادی مقرر کیے گئے تا کہ اگر ایک مبدء کو کوئی آفت پہنچے اس کا فعل نہ ہو جائے۔

## فصل چوتھی تشریح میں اس عصب نخاعی کے جو سینہ کے فقروں میں جاتے ہیں:

یہ بارہ زوج ہیں **پہلا زوج** اس کا مخرج اس سے ہے جو درمیان سینہ کے فقرۂ اولی اور ثانیہ کے ہے اور اس کے دو حصہ ہوتے ہیں بڑا حصہ عضل میں پسلیوں اور پشت کے متفرق ہوتا ہے اور چھوٹا حصہ آتا ہے دراز ہو کر اولی اضلاع پر لیس قریب ہوتا ہے آٹھویں پٹھہ گردن پر اور پھر یہ دونوں ساتھ ہی دراز ہو کر دونوں ہاتھوں تک آتے ہیں تا کہ تمام ساعد اور کف تک پہنچ جاتے ہیں **دوسرا زوج** اس کا مخرج اس سوراخ سے ہے جو متصل سوراخ مذکور سے ہے اس میں کا ایک جزو متوجہ ظاہر ساعد کے ہو کر اس کو فائدہ حس کا دیتا ہے اور باقی جزو اس کا مع تمام ازواج باقیہ کے مل کر بطرف عضل کتف کے متوجہ ہوتا ہے وہ عضل کتف جو اس پر رکھے ہوئے ہیں اور اس کے مفصل کو حرکت دیتے ہیں وہ صلب کے عضل کی طرف بھی وہی جزو آتا ہے پس جو عصب ان میں سے فقروں صدر سے اگتا ہے اس کے جو شعبہ شانہ میں نہیں آتے ہیں عضل صلب تک جاتے ہیں اور ان عضل تک پہنچتے ہیں جو درمیان خاص پسلیوں کے ہیں اور ان عضلات تک جو موضوع ہیں خارج صدر ہیں۔ اور جس پٹھہ کا منبت فقرے اضلاع سر سینہ کے ہیں یہ پٹھے آتے ہیں اس عضل تک جو درمیان اضلاع اور عضل بطن کے ہیں اور ان کے شعبوں کے ہمراہ رگیں ملنے والی اور ٹھہری ہوئی بھی چلتی

ہیں اور داخل ہوتا ہے یہ پٹھہ مخارج میں ان عروق کے نخاع تک۔

## فصل پانچویں تشریح میں عصب نخاع قطن:

کے قطن کے پٹھے سب اس بات میں شریک ہیں کہ ایک جز ان کا عضل صلب تک آتا ہے اور ایک جزو عضل بطن تک اور اس عضل تک جو پوشیدہ ہے صلب میں مگر تین پٹھے اوپر والے ملتے ہیں اس پٹھے سے جو دماغ سے اترتا ہے اور باقی پٹھے نہیں ملتے ہیں اور دو زوج نیچے والے بہت سے شعبے بڑے بڑے طرف دونوں شانوں کے چھوڑتے ہیں اور ان شعبوں سے ملتا ہے ایک شعبہ تیسرے زوج کا اور ایک شعبہ اول اعصاب عجز کا مگر یہ دونوں شعبے منفصل ورک سے آگے نہیں بڑھتے ہیں بلکہ یہ دونوں شعبے متفرق ہوتے ہیں ایک عضل میں اور یہ شعبے بڑھ کر ساقین تک پہنچتے ہیں۔ دونوں ران اور دونوں پاؤں کا عصب دونوں ہاتھ کے عصب سے اس واسطے جدا ہے کہ یہ سب یکجا ہو کر بطرف باطن کے غائر ہو کر میل نہیں کرتے ہیں اس لئے کہ ہیئت متصل ہونے عضد کی ساتھ کتف کے مثل ہیئت متصل ہونے ران کے ساتھ ورک کے نہیں ہے ورنہ متصل ہونا اسی عضد کا منبت اعضائے کتف سے مثل اتصال ران کے منبت اعضائے ورک سے ہے پس یہ سب پٹھے بطرف ساق کے مختلف طور پر متوجہ ہوتے ہیں کوئی اندر چھپ جاتا ہے اور کوئی ظاہر رہتا ہے اور کوئی ڈوب کر نیچے عضل کے چھپتا ہے۔ اور جبکہ واسطے اس عصب کے جواز جانب استخوان عانہ کے اگتا ہے کوئی راہ بطرف دونوں پاؤں کے پیچھے سے بدن کے اور اندر سے دونوں زانوؤں کے نہیں تھی اس لئے کہ اس مقام میں عضلی اور عروق کی کثرت ہے لہذا ایک جزو عصب خاص سے اس عضل کے جو دونوں پاؤں میں ہے نکالا گیا اور نافذ کیا گیا اس مجرے میں جو اترتا ہے بطرف خصیتیں کے تاکہ متوجہ ہو کر طرف عضل عانہ کے پھر طرف عضل رکبہ کے اترے۔

## فصل چھٹی تشریح میں عصب عجزی اور عصعصی کے:

پہلا زوج عصب عجزی ملتا ہے عصب قطن سے جیسا لوگوں نے کہا ہے اور باقی زواج اور وہ فرد جو کنارے سے عصعص کے اگتی ہے متفرق ہوتے ہیں عضل مقعد اور عضل قضیب اور نفس قضیب اور عضلہ مثانہ اور رحم اور جھلی میں بطن کے اور اجزائے انسیہ اندرونی میں استخوان عانہ اور اس عضل میں جو استخوان عجز میں پھیلا ہوا ہے۔

## جملہ چوتھا تعلیم پانچویں شرائیں کے بیان میں:

اس میں پانچ فصلیں ہیں۔

## فصل پہلی صفت میں شریانات کے:

حرکت کرنے والی رگیں جن کو شرائین کہتے ہیں سوائے ایک رگ کے ان میں سے اور سب کی خلقت میں دو صفاق یعنی دو پوست تنگ بنائے گئے ان دونوں میں سخت پوست اندرونی ہے اس لئے کہ وہ ملا ہوا ہے ضربان اور حرکت جو ہر روح کو جو قوی ہوتی ہے اور اسی کی حفاظت اور تقویت مقصود اور غایت ہے اور اسی روح کا محفوظ رہنا مطلب ہے۔ مقام اگنے شرائین کا اوپر کی جانب بائیں تجویف دو تجویفوں قلب سے ہے اس لئے کہ داہنی تجویف قلب کی متصل جگر کے ہے اس کے واسطے واجب ہے کہ مشغول رہے جذب غذا اور استعمال میں اسی غذا کے۔

## فصل دوسری تشریح میں شریان وریدی کے:

پہلے سب کے بائیں تجویف قلب سے دو شریان پیدا ہوتی ہیں ایک ان میں سے ریہ کو آتی ہے اور اس میں تقسیم پاتی ہے واسطے استنشاق ہوائے نسیم کے اور پہنچانے اس خون کے جو ریہ کو غذا دیتا ہے قلب سے اس واسطے کہ گزرگاہ غذا ریہ کی وہی قلب ہے اور اسی قلب سے طرف ریہ کے غذا پہنچتی ہے مقام روئیدگی اس قسم شریان کا نہایت پتلا جزو ہے اجزائے قلب سے اور وہ جگہ ہے جہاں پر اور اس میں نفوذ کرتی ہیں اور یہ

شریان ایک ہی طبقہ رکھتی ہے اس واسطے اس کا نام شریان وریدی رکھا گیا۔ایک طبقہ پر اس کی خلقت اس واسطے ہوئی تا کہ اس میں نرمی اور سلاست بخوبی ہو اور انبساط اور انقباض کی اطاعت بہت کرے اور جو خون لطیف مجاری مناسب جوہر ریہ کے ہے اس کے ترشح یعنی ٹپکانے میں اطاعت کرے اور وہ خون ایسا ہوتا ہے کہ کمال نضج کو قلب میں پہنچ جاتا ہے اس کو زیادہ نضج کی حاجت اس قدر نہیں ہوتی جیسی اس خون کو ہوتی ہے جو ورید اجوف میں جاری ہے اور اس وریدی کا ذکر آگے آتا ہے خصوصاً چونکہ مکان اس خون کا قلب سے نزدیک ہے قلب کی قوت حارہ منضجہ اس ورید تک باآسانی پہنچے گی۔ایک یہ بھی دلیل اس شریان کے طبقہ واحد ہونے پر ہے کہ جو عضو اس شریان میں ملتا ہے یعنی ریہ وہ عضو سخیف ہے یعنی بودار ہے اس عضو سخیف سے بروقت ملنے کے خوف صدمہ پہنچنے کا اس شریان کو نہیں ہے اس طور پر کہ اس عضو کی صلابت اس میں اثر کرے اسی وجہ سے اس شریان کے جرم کے گندہ کرنے سے استغنا ہوئی کہ ایسی استغنا اور شرائین میں حاصل نہیں ہے اس لئے کہ اور شرائین متصل اعضائے سخت کے ہیں۔اور ورید شریانی جسے ہم آگے ذکر کریں گے اگرچہ وہ بھی متصل ریہ کے ہے مگر اس کا اتصال موخر ریہ سے جو قریب سخت چیز کے ہے ہوتا ہے اور یہ شریان وریدی متفرق مقدم ریہ میں ہوتی ہے اور اس میں درآتی ہے کہ اس کے اجزا اور شعبہ ہو جاتے ہیں۔بلکہ جس وقت قیاس کیا جائے اس شریان وریدی کی مضبوطی اور نرمی پر کہ جس کی وجہ سے انبساط اور انقباض سہل ہوتا ہے اور ٹپکنا خلط مترشح کا آسان ہونا ہے پھر بعد اس قیاس کے یہی صحیح معلوم ہوتا ہے کہ حاجت اس کے نرم ہونے کی زیادہ ہے بہ نسبت اس کے مضبوط اور گندہ ہونے کے **دوسری شریان** جو بہت بڑی ہے اور جس کا ارسطالیس اورطی نام رکھتا ہے پہلے قلب سے نکلتی ہے دو شعبہ چھوڑتی ہے بڑا شعبہ پھرتا ہے گرد قلب کے اور اس کے اجزا میں متفرق ہوتا ہے اور چھوٹا شعبہ گھومتا ہے باطن میں قلب کے اور متفرق ہوتا ہے داہنی

یہی قسم ثالث شانہ کے سرے تک وہاں سے بڑھ کر ہاتھوں کے اعضا تک جاتی ہے اور چھوٹی قسم وہ قسم اورطی سے جو صاعد یعنی چڑھنے والی ہے طرف کنارہ بغل کے اور مثل انقسام تیسری قسم کے قسم اکبر سے تقسیم پاتی ہے۔

## فصل چوتھی تشریح میں دونوں شریان سباتی کے:

ہر ایک شریان سباتی قبل از انکہ رقبہ تک پہنچتی ہے اس کی دو قسمیں ہو جاتی ہیں ایک مقدم رقبہ کی اور ایک موخر پھر مقدم کی بھی دو قسمیں ہوتی ہیں ایک قسم مستبطن یعنی پوشیدہ ہو کر بطرف زبان اور عضل باطنی فک اسفل کے جاتی ہے اور دوسری قسم ظاہر ہوتی ہے اور چڑھتی ہے آگے دونوں کانوں کے عضل صدغین تک اوران مقام سے بڑھنے کے پیشتر بہت سے شعبے چھوڑتی ہے سر کی چوٹی تک اور اس کے داہنے شعبے کے کنارے بائیں شعبے کے کنارے سے مل جاتے ہیں اور جزو موخر اس رگ کا اس کے بھی دو جزو چھوٹے اور بڑے ہوتے ہیں چھوٹا جزو اس میں سے اکثر چڑھتا ہے پیچھے کی طرف اور متفرق ہوتا ہے اس عضل میں جو محیط ہے مفصل راس کو اور کسی قدر اس چھوٹے جزو سے متوجہ ہوتا ہے طرف قاعدے موخر دماغ کے داخل ہوتا ہوا بڑے سوراخ میں نزدیک ورز لامی کے اور بڑا حصہ اس کا داخل ہوتا ہے اس سوراخ کے آگے سوراخ میں استخوان حجری کے شکبہ تک اور اسی سے شکبہ بنا جاتا اس طرح پر کہ رگوں میں رگیں اور طبقوں میں طبقے اور پوست او پر پوست کے ممکن نہیں ہے کہ ایک ان میں سے کوئی لے اور سب کا سب آخر تک مثل جال کے نہ اٹھے اور یہ رگ آگے اور پیچھے اور داہنے اور بائیں جاتی ہے اور شکبہ میں منتشر ہوتی ہے پھر اس میں سے ایک زوج ایسا مجتمع ہوتا ہے جیسا پہلے تھا اور سوراخ ہو جاتا ہے واسطے اس کے جھلی میں اور چڑھ جاتا ہے دماغ تک اور باریک جھلی تک متفرق ہوتا ہے بعد اس کے جرم دماغ میں بطون دماغ تک اور صفاق بطوں تک پھیلتا ہے اور اس کے شعبوں کے منہ مل جاتے ہیں ان شعبوں کے منہ سے جو نہایت چھوٹے ہیں عروق وریدی کے اترنے

والے شعبوں کے منہ سے یہ اقسام اس واسطے چڑھائے گئے اور وہ قسمیں ورید کی اس واسطے اتاری گئیں کہ یہ قسمیں گرانے والی خون کی ہیں اور بہتر وضع طرف سباقی کے یہ ہے کہ سرنگوں ہو اور اطراف اس کے جھکیں اور وہ رگیں مفید روح کی ہیں اور روح خود لطیف ہے کہ صعود کی حرکت میں محتاج ظرف کے واژگون ہونے کی نہیں ہے تا کہ اس کا انصباب آسان ہو بلکہ اگر ظرف اس کا واژگون کیا جائے اس سے افراط استفراغ اس خون کی ہو گی جو ہمراہ روح کے رہتا ہے اور روح کی حرکت میں دشواری پڑے گی اس لئے کہ حرکت روح اوپر کی جانب آسان ہے اور روح میں جس قدر حرکت اور لطافت ہے اس میں کنایت ہے اس بات کی کہ پراگندہ ہو دماغ میں بقدر محتاج الیہ کے اور گرمی پہنچائے دماغ اسی واسطے شبکہ بچھایا گیا نیچے دماغ کے شریانی خون اس میں آمد و شد کرے اور روح کی بھی آمد و رفت ہو اور مشابہ مزاج دماغ کے بعد نضج کے ہو جائے بعد اس کے خالص ہو کر تدریج دماغ تک پہنچے اور شبکہ رکھا ہوا ہے درمیان ہڈی اور سخت جھلی کے۔

## فصل پانچویں تشریح میں شریان نازل کے:

جو قسم نازل ہے پہلے سیدھی گزرتی ہے تا ایک تکیہ کرتی ہے اوپر پانچویں فقرے کے اس لئے کہ وضع اس کی سامنے قلب کے سر کے ہے اور اس مقام پر ایک شے بشکل توت کے مثل تکیہ اور ستون کے واسطے اسی رگ کے ہے تا کہ حائل ہو درمیان اس کے اور پشت کے اور مری جس وقت اس مقام پر پہنچتی ہے اس سے داہنی طرف دور ہو جاتی ہے اور اس مقام کی مجاور یعنی قریب نہیں رہتی اور پھر مستقل ہو کر چند جھلیوں سے متعلق ہوتی ہے نزدیک پوری پہنچنے اس جھلی کے حجاب میں تا کہ اس میں تنگی نہ واقع ہو۔ یہ اترنے والی شریان جس وقت پانچویں فقرے پر پہنچتی ہے متحرف ہو کر بطرف اسفل کے اترتی ہے پشت پر دراز ہوتی ہوئی تا ایک استخوان عجز تک پہنچ جاتی ہے اور جیسے محاذی سینہ کے ہوتی ہے اور اس میں گزرتی ہے ایک شعبہ چھوٹا باریک پیچھے چھوڑتی

ہے جو ظرف میں ریہ کے متفرق ہوتا ہے سینہ سے اور اس شریان کے اطراف قصبہ ریہ
تک آتے ہیں اور ہمیشہ جس فقرے کے نزدیک یہ شریان گزرتی ہے ان فقروں میں
ایک شعبہ اس کا گزرتا ہے کہ پہنچ جاتا ہے درمیان اضلاع اور نخاع کے پھر جس وقت
سینہ سے تجاوز کر جاتی ہے اس سے دو شریان اور پیدا ہوتی ہیں جو حجاب تک آتی ہیں
اور اس کے داہنے اور بائیں متفرق ہوتی ہیں بعد ازاں ایک شریان اور پیچھے چھوڑتی
ہے جس کا شعبہ معدہ اور کبد اور طحال میں متفرق ہوتا ہے اور خاص جگر سے ایک شعبہ
مثانہ تک جاتا ہے بعد اس کے ایک دو شریان پیدا ہوتی ہے جو جداول تک آتی ہے وہ
جداول تک آتی ہے وہ جداول خوگر و باریک آنتوں اور قولوں کے ہیں پھر اس کے
بعد اس سے تین شرائین اور جدا ہوتی ہیں تینوں میں چھوٹی وہ شریان ہے جو بائیں
گردہ کو جاتی ہے اور اس کی پیچیدگیوں میں اور ان اجسام میں جو محیط بہ گردہ ہیں متفرق
ہوتی ہے اور ان کو عطائے حیات کرتی ہے دو باقی شریان پہنچتی ہیں دو گردوں تک اس
لئے کہ ماہیت خون کی ان دونوں سے گردے جذب کریں اس واسطے کہ دونوں
گردے اکثر معدے اور امعاء سے وہ خون جذب کرتے ہیں جو پاک اور خالص نہیں
ہوتا بعد اس کے اسی شریان نازل سے دو شریان اور پیدا ہوتی ہیں جو انثیین تک آتی
ہیں بائیں حصہ میں شریان ان دونوں میں سے آتی ہے اس کے ہمراہ ہمیشہ ایک ٹکڑا
اس شریان سے ہوتا ہے جو بائیں گردے تک آئی ہے بلکہ بیشتر مقام نشو اس شریان کا
جو بائیں خصیہ تک آئی ہے یہی رگ ہوتی ہے جو بائیں گردے تک آئی ہے فقط اور جو
رگ داہنے خصیہ تک آئی ہے اس کا مقام نشو ہمیشہ بڑی شریان یعنی شریان اعظم سے
ہوتا ہے اور کبھی بندرت اس شریان سے بھی اس کے ہمراہ ایک جزو آتا ہے جو متصل
داہنے گردے کے ہے۔ پھر اس بڑی شریان نازل سے دو شریان اور نکلتی ہیں جو ان
جداول عروق میں ہوتی ہیں جو گردمعائے مستقیم کے ہیں اور چند شعبہ نخاع میں متفرق
ہوتے ہیں اور فقروں کے سوراخ میں داخل ہوتے ہیں اور اگر رگوں میں جو خاصر تین

تک پہنچتی ہیں کچھ اور شعبے انہیں تک آتے ہیں منجملہ ان شعبوں کے ایک چھوٹا زوج ہے جو قبل تک پہنچتا ہے سوائے اس زوج کے جس کا ذکر آگے آتا ہے اور یہ بات مردوں میں اور عورتوں میں یکساں ہی اور یہ زوج اوروہ سے مل جاتا ہے۔ پھر یہی بڑی شریان جس وقت آخر فقروں تک پہنچتی ہے اس کی تقسیم ہمراہ اس ورید کے ہو جاتی ہے جو اس کے ہمراہ ہے جس کا ہم ذکر کریں گے اور اس تقسیم میں اس شریان کی دو قسمیں بشکل لام یونانین کے اس طرح ہو جاتی ہیں ایک قسم داہنی طرف جاتی ہے اور ایک بائیں جانب ہر ایک ان دونوں قسموں میں سے چڑھتی ہے اوپر استخوان عجز کے رانوں تک قبل پہنچتے ان دونوں حصوں کے ران تک ہر ایک قسم ایک رگ اور چھوڑتی ہے جو آتی ہے مثانہ اور ناف پر دونوں آ کر مل جاتی ہیں اور جن میں ان دونوں کا ظہور بخوبی ہوتا ہے مگر جو پورے نو مہینے کے بعد پیدا ہوں چونکہ اطراف ان کے خشک ہو جاتے ہیں جڑیں ان دونوں رگوں کی باقی رہ جاتی ہیں کہ ان جڑوں سے چند شاخیں برآمد ہو کر ان عضل میں متفرق ہوتی ہیں جو استخوان عجز پر موضوع ہیں اور جو رگیں ان میں سے مثانہ میں آتی ہیں ان کی تقسیم اس طرح ہو جاتی ہے کہ اطراف ان کے قضیب میں جاتے ہیں اور باقی ماندہ گردن رحم میں عورتوں کے اور یہ چھوٹا رخ ہے۔ دو شریان جو پاؤں تک اترتی ہیں ان کے دو شعبہ دونوں زانو ہیں بڑے بڑے ہوتے ہیں ایک بجانب وحشی دوسرا بجانب انسی اور وحشی کی جانب کا شعبہ وہ بھی اندر کے بجانب انسی مائل ہوتا ہے اور اس سے چند شعبے نکلتے ہیں اور جو عضل اس مقام میں ہے اس میں پہنچتے ہیں پھر یہ شعبہ اترتا ہے اور جھکتا ہے آگے کی جانب اسی شعبے سے ایک بڑا شعبہ نکلتا ہے درمیان ابہام اور سبابہ کے اور دوسرا شعبہ چھپ جاتا ہے کہ اکثر پاؤں کے اجزا میں نفوذ کرتا ہے اور اس کا امتداد شعبہ ہائے وریدی کے نیچے ہوتا ہے جیسا ہم آگے ذکر کریں گے یہ عروق ضوارب ایسے ہیں کہ ان میں سے کچھ رگیں متصل اوروہ کے نہیں ہوتی ہیں جیسے وہ دو شریان جو جگر سے ناف جنین کے بدن میں آتی ہیں خواہ

شعبہ شریان وریدی کی خواہ دو شریان جو پانچویں فقرے تک نافذ ہے اور وہ شریان جو لبہ یعنی منخر تک چڑھتی ہیں اور وہ شریاں جو بغل کی طرف ہیں اور دونوں سباتی جب شبکہ مشمیہ میں متفرق ہوتی ہیں اور وہ شریان جو حجاب تک آتی ہے اور وہ شریان جو شانہ تک نافذ ہوئی مع اپنے شعبہ کے اور وہ شریان جو معدے اور جگر اور طحال اور امعا میں آتی ہے اور وہ شریان جو مراق بطن سے اتری ہے اور ان رگوں سے متحد رہوتی ہے جو استخوان عجز میں ہیں جس وقت شریان پشت پر آ کر ورید کے متصل ہوتی ہے شریان ورید پر سوار ہو جاتی ہے تا کہ کم رتبہ چیز بلند مرتبہ کا بوجھ اٹھائے لیکن اعضائے ظاہر میں شریان نیچے ورید کے ہوتی ہے تا کہ صدمات ظاہری پوشیدہ رہے اور ورید مثل سپر کے اسی کے واسطے نئے شرائیں ہمراہ اوردہ کے واسطے دو فائدہ ہیں **ایک فائدہ** یہ ہے کہ ربط اوردہ کا اغشیہ مجللہ شرائین سے ہو جائے پس چھپ جائے شریان درمیان اعضا کے **دوسرا فائدہ** یہ ہے کہ ہر ایک شرائین اور اوردہ سے ایک دوسرے سے رطوبت پاتی رہے شرائین کا بیان تمام ہوا۔

## جملہ پانچواں تعلیم پانچویں تشریح میں اوردہ کے:

اور اس میں پانچ فصلیں ہیں۔

### فصل پہلی تعریف میں اوردہ کے:

ساکن رگوں کو اوردہ کہتے ہیں سب اوردہ جگر سے نکلتے ہیں پہلی دو رگیں جگر سے نکلتی ہیں ایک جانب مقعر سے جدھر جوف ہے اس رگ کی زیادہ منفعت غذا کا جذب کرانا جگر کی طرف ہے اور اس کا باب کبد نام ہے اور دوسری رگ اگتی ہے محدب کبد سے اور اس کی منفعت پہنچانا غذا کا جگر سے اعضا کی طرف ہے اس کا نام اجوف ہے۔

### فصل دوسری تشریح میں اس ورید کے جس کا باب کبد نام ہے:

باب کی تشریح سے ہمکلام شروع کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ باب کبد پہلے اس کا

کنارہ جو تجویف کبد میں پٹھا ہوا ہے پانچ قسموں پر منقسم ہوتا ہے اور یہ شعبے نکل کر یہاں تک چلتے ہیں کہ اطراف محدب کبد تک پہنچتے ہیں ان میں سے ایک ورید مرارہ تک جاتی ہے اور ان شعبوں کی مثال ایسی ہے کہ جیسے درخت کی جڑیں نکل کر پھر اندر پیٹھ جائیں۔ جو کنارہ متصل تقعیر کبد کے ہے وہ ادھر جگہ سے جدا ہوا اور اس کی آٹھ قسمیں ہو گئیں دو قسمیں چھوٹی چھوٹی اور چھ قسمیں بڑی بڑی ایک چھوٹی قسم خاص اس آنت سے ملی ہے جس کا اثنا عشری نام ہے تا کہ غذا کو اس سے جذب کرے اور اس رگ سے چند شعبے نکل کر اس جرم میں متفرق ہوتے ہیں جس کا انقراس نام ہے اور دوسری قسم چھوٹی دو قسموں سے متفرق ہوتی ہے اس اسافل معدے میں اور رزدیک بواب کے جو فم معدہ ہے نیچے کی طرف تا کہ غذا دے چھ قسمیں باقی ان میں سے ایک قسم جاتی ہے طرف سطح معدے کے تا کہ ظاہر معدے کو غذا دے اس واسطے کہ باطن معدے کا ملاقی ہوتا ہے اس غذائے اول سے جو اس میں جاتی ہے اور اسی سے بروقت ملاقات کے غذا پاتا ہے۔ دوسری قسم ان چھ میں سے طرف طحال کے جاتی ہے تا کہ طحال کو غذا دے اور قبل از انکہ طحال تک پہنچے اس سے چند شعبے برآمد ہوتے ہیں جو غذا دیتے ہیں جرم انقراس کو اس غذا کو صاف کر کے جو طحال سے اس جرم تک پہنچتی ہے بعد اسکے یہ قسم طحال کے متصل ہو جاتی ہے اور باوجودیکہ طحال سے متصل ہے ایک شعبہ اچھا اسی قسم سے پھر پلٹ جاتا ہے معدے کی بائیں طرف اس کا تغذیہ کرے اور جس وقت اس قسم سے نفوذ کرنے والی مقدار طحال میں نافذ ہو جاتی ہے اور اس کے بیچ میں آ جاتی ہے اس میں سے ایک جزو اوپر کو چڑھتا ہے اور ایک نیچے کو اترتا ہے چڑھنے والا جزو اس سے ایک شعبہ نصف فوقانی طحال میں رہ کر اس کو غذا دیتا ہے اور اترنے والا جزو ظاہر ہو جاتا ہے تا انکہ محدب معدے تک پہنچ کر پھر اس کے دو جزو ہو جاتے ہیں ایک جزو معدے کے ظاہری بائیں حصہ میں متفرق ہوتا ہے کہ اس کو غذا دے دوسرا جزو فم معدے تک درآتا ہے تا کہ فضول سوداوی بکھٹے اس پر گرائے اور اس دفع

فضول سے دو فائدے ہوتے ہیں فضول نکل جاتے ہیں اور فم معدے کو دغدغہ جس سے خواہش طعام کا متنبہ ہو پیدا ہوتا ہے اور اس بات کو ہم پہلے بھی بیان کر چکے ہیں۔ دوسرا جزو اترنے والا ان میں سے اس کے بھی دو جزو ہوتے ہیں ایک جزو سے ایک شعبہ طحال کے نصف اسفل میں واسطے تغذیہ کے متفرق ہوتا ہے اور دوسرا جزو باہر نکل کر ثرب تک پہنچتا ہے اور اس میں متفرق ہو جاتا ہے تا کہ اس کو غذا دے تیسری قسم ان چھ میں سے شروع ہوتی ہے بائیں جانب سے اور جداول میں ان عروق کے جو گرد معاے مستقیم کے ہیں متفرق ہو جاتا ہے تا کہ اس کو غذا دے تیسری قسم ان چھ میں سے شروع ہوتی ہے بائیں جانب سے اور جداول میں ان عروق کے جو گرد معاے مستقیم کے ہیں متفرق ہو جاتی ہے تا کہ ثقل جو غذا سے حاصل ہوا ہے اسے چوس لے چوتھی قسم ان چھ میں سے مثل بال کے متفرق ہوتی ہے پس بعض اس کا داہنی جانب ظاہری معدے میں تقسیم پاتا ہے مقابل اس جزو کے جو طحال سے معدے کی بائیں طرف آیا ہے اور کسی قدر جزو اس کا ثرب کے داہنے جانب متوجہ ہوتا ہے اور اس میں متفرق ہوتا ہے مقابل اس جزو کے جو بائیں جانب طحال رگوں کے شعبے سے وارد ہوا ہے۔ پانچویں قسم ان چھ میں سے ان جداول میں متفرق ہوتی ہے جو گرد معاے قولوں کے ہے تا کہ غذا کو حاصل کرے چھٹی قسم ان چھ میں سے اس طرح پر کہ اکثر وہ گرد معاے فصائیم کے ہے اور باقی گرد ان باریک پیچیدگیوں کے جو اعور سے متصل ہیں جاتی ہے اور جذب غذا کرتی ہے۔

## فصل تیسری تشریح میں ورید اجوف کے اور جو چیز کہ اس سے چڑھتی ہے:

جوف کی جڑ پہلے نفس جگر میں متفرق ہو کر اس کے اجزا مثل بال کے ہو جاتے ہیں تا کہ غذا کو جذب کریں باب کے ان شعبوں سے کہ وہ بھی مثل بال کے متفرق ہیں۔ اجوف کے شعبہ محدب کبد سے جوف کب تک وارد ہوتے ہیں اور باب کے شعبے

مقعر کبد سے جوف کبد تک وارد ہوتے ہیں بعد اس کے ساق اس کے نزدیک محدب کے برآمد ہوتی ہے پھر دو قسمیں ہوتی ہیں ایک قسم چڑھنے والی اور ایک قسم اترنے والی چڑھنے والی قسم حجاب کو پھاڑ کر اس میں نفوذ کرتی ہے اور اسی حجاب میں دو رگیں چھوڑتی ہے جو اسی حجاب میں داہنے بائیں متفرق ہو جاتی ہیں اور اس کو غذا دیتی ہیں پھر محاذی غلاف قلب کے ہوتی ہے اور اس کی طرف بہت سے شعبے چھوڑتی ہے جو مثل بال کے پیدا ہوتے ہیں اور غلاف قلب کو غذا دیتی ہے پھر اس کی یعنی باقی عرق ساعد کی دو قسمیں ہو جاتی ہیں ایک قسم کا **عظیم** نام ہے کہ وہ قلب تک آتی ہے اور اس میں نفوذ کرتی ہے داہنے اذن قلب کے نزدیک اور یہ رگ دل کی رگوں میں سب سے بڑی ہے اور بڑی اس واسطے ہے کہ اور رگیں قلب کی نسیم کے پہنچانے کے واسطے قلب تک مخلوق ہوئیں اور یہ رگ غذا پہنچانے کے واسطے پیدا کی گئی اور چونکہ غذا بہ نسبت نسیم کے غلیظ تر ہے اس کا منعقد بھی وسیع تر چاہیے اور اس کا ظرف بڑا ہونا ضرور ہے یہ رگ جیسی ہی قلب میں داخل ہوتی ہے اس کے واسطے تین جھلیاں پیدا ہو جاتی ہیں کشادہ گاہ ان کی باہر سے اندر کی طرف ہوتی ہے تا کہ جذب کرے قلب نزدیک تمدد اپنے کے انہیں غشاؤں سے غذا کو طرف اپنی اور بروقت انبساط کے یہ غذا پھر پلٹ نجائے اور یہ جھلیاں سب جھلیوں سے زیادہ تر سخت ہیں۔ یہ ورید پیچھے چھوڑتی ہے بروقت محاذات قلب کے تین رگیں جس میں سے ایک ریہ کی طرف پہنچتی ہے اس کا نکلنا نزدیک منبت مغرائیں کے قریب میں بائیں جانب کے پیچیدہ ہو کر داہنی تجویف میں ریہ تک ہوتا ہے اور ان کی بھی دو جھلیاں پیدا کی گئیں جس طرح شریانات کے واسطے دو جھلیاں اس واسطے اس کا نام ورید شریانی رکھا گیا **پہلی منفعت** اس میں یہ ہے کہ جو خون اس سے مترشح ہو نہایت رقیق مشابہ جوہر ریہ کے ہو اس لئے کہ یہ خون ابھی تھوڑا زمانہ ہوا کہ قلب میں تھا اس کو ایسا نضج حاصل نہیں ہوا ہے کہ قابل انصباب کے شریان وریدی میں ہو جائے **دوسری منفعت** اس میں یہ ہے

کہ نضج خون کا اس میں اچھی طرح ہو جائے دوسری قسم ان تین قسموں کی گرد قلب کے
پھر جاتی ہے بعد اس کے اندر قلب کے پراگندہ ہوتی ہے تا کہ اس کو غذا دے اور یہ
بات اس وقت ہوتی ہے جس وقت ورید اجوف قریب اس کے ہوتی ہے کہ داہنے اذن
قلب میں ڈوب کر قلب میں داخل ہو جائے تیسری قسم ان تینوں سے وہ خاص
آدمیوں کی خلقت میں بائیں جانب کو مائل ہوتی ہے بعد اس کے بطرف پانچویں
فقرے کے سینہ کے فقروں سے متوجہ ہوتی ہے اور اس فقری پر تکیہ کرتی ہے اور آٹھوں
نیچے کے اضلاع اور جو متصل اضلاع کے عضل اور کل اجرام سے ہیں ان میں متفرق
ہوتی ہے۔ ورید اجوف سے بعد ان تین اجزا کے جس وقت ناحیہ قلب سے چڑھتی
ہوئی بڑھ جائے چند شعبی مثل بال کے متفرق ہوتے ہیں اوپر کی جھلیوں میں جو سینہ کی
منصف ہیں اور اوپر کے خلافون ہیں اور اس گوشت نرم میں جس کا توشہ نام ہے پھر
جب یہ رگ قریب ترقوہ کے پہنچتی ہے اس سے دو شعبہ برآمد ہوتے ہیں اور بہ شکل
توریب طرف ترقوہ کے متوجہ ہوتے ہیں اور جس قدر قریب ترقوہ کے ہوتے ہیں دور
ہو جاتے ہیں اور ہر ایک شعبہ کے دو شعبہ ہو جاتے ہیں ایک ان میں سے ہر طرف
سے طرف سینہ کے داہنے اور بائیں اترتا ہے تا ایکہ خجرے تک منتہی ہوتا ہے اور اپنی
گذرگاہ میں شعبہ چھوڑتا جاتا ہے جو اضلاع کے نیچے کے عضل میں متفرق ہوتے ہیں
ان شعبوں کے منہ ان رگوں کے منہ سے مل جاتے ہیں جو اضلاع میں پھیلے ہوئے ہیں
تھوڑے سے شعبے ان میں سے باہر نکلتے ہیں اس عضل تک جو سینہ سے باہر ہے جس
وقت یہ دونوں خجرے پر پورے پہنچ جاتے ہیں ان میں تھوڑے شعبی ظاہر ہو جاتے ہیں
ان عضل تک جو در آوردہ اور کتف کے محرک ہیں اور انہیں میں متفرق ہو جاتے ہیں
اور چند شعبے نیچے عضل مستقیم کے اترتے ہیں ان میں سے عضل مستقیم میں چند شعبے
متفرق ہو جاتے ہیں اور باقی ماندہ ان اجزاء سے متصل ہوتے ہیں جو چڑھتے ہیں اور
یہ عجزے سے جس کا آگے ہم ذکر کریں گے دوسری قسم ان دونوں میں وہی ایک زوج

ہے اس کی ہر فرد پانچ شعبے چھوڑتی ہے **ایک شعبہ** سینہ میں جاتا ہے اور چارہ پسلیوں اوپر والی کو غذا دیتا ہے **دوسرا شعبہ** مواضع کتفیں کو غذا دیتا ہے **تیسرا شعبہ** بطرف اس عضل کے جاتا ہے جو عنق میں ورآیا ہوا ہے اور اس کو غذا دیتا ہے **چوتھا شعبہ** سوراخوں میں اوپر کے چھ فقرے جو رقبہ میں ہیں نفوذ کرتا ہے اور ان سے بڑھ کر سر تک جاتا ہے **پانچواں شعبہ** بڑا ہے سب شعبوں سے بغل تک پہنچتا ہے ہر طرف سے اور اس کی چار شاخیں ہوتی ہیں **پہلی شاخ** متفرق ہوتی ہے ان عضل میں جو سر سینہ پر ہیں اور یہ عضل ان چیزوں میں داخل ہیں جو مفصل کتف کو حرکت دیتے ہیں **دوسری شاخ** گوشت نرم اور رباط کی جھلیوں میں آتی ہے **تیسری شاخ** اترتی ہے جانب صدر پر گزرتی ہوئی مراق تک **چوتھی شاخ** یہ سب میں بڑی ہے اس کے تین جزو ہوتے ہیں **ایک جزو** اس عضلہ میں متفرق ہوتا ہے جو تقعیر کتف میں ہے **دوسرا جزو** اس بڑے عضلہ میں جو ربط میں واقع ہے متفرق ہوتا ہے **تیسرا جزو** سب میں بڑا عضد پر گزرتا ہوا ہاتھ تک آتا ہے اور اسی رگ کا نام ابطی ہے۔ جو کچھ انشعاب اولی سے اس رگ کے جس کی ایک فرد کی اتنے اقسام کثیرہ ہو چکے ہیں بچتا ہے وہ بطرف عنق کے صعود کرتا ہے اور قبل ازانکہ پورا صعود کر چکے دو قسموں پر منقسم ہوتا ہے **ایک وداج ظاھر دوسرا وداج غایر** وداج ظاہر ترقوہ سے صعود کرتا ہوا دو قسموں پر منقسم ہوتا ہے **ایک قسم** متصل ہو کر جانب قدام کو لیتی ہے اور ایک ہی جانب چلتی ہے **دوسری قسم** پہلے جانب قدام کو لیکر اور نیچے اتر کر پھر چڑھتی ہے ظاہر ہو کر دوبارہ ترقوہ سے اور پھرتی ہے گرد ترقوہ کے اور پھر صعود کرتی ہے اور چڑھتی ہے رقبہ میں اظاہر ہو کر حتی کہ قسم اول سے ملحق ہوتی ہے اور اس سے مل جاتی ہے پھر ان دونوں سے مل کر وداج ظاہر پیدا ہوتا ہے جو مشہور ہے قبل اس کے کہ قسم اول سے لے اس سے دو جزو الگ ہوتے ہیں **ایک جزو** عرض میں جاتا ہے بعد اس

کے دونوں جزو نزدیک لتقاء دونوں ترقوہ کے مقام اندرونی میں مل جاتے ہیں
**دوسرا جزو** ان میں کا متورب ہوکر ظاہر عنق تک رہتا ہے اور اس کی دونوں
فردین پھر کبد میں نہیں ملتی ہیں۔ان دونوں زوجوں سے شعبہ عنکبوتی پیدا ہوتے ہیں
جسے حس متعلق نہیں ہوتی ہے اور ان کو نہیں دریافت کرتی مگر کبھی اس دوسرے زوج
سے خاص کر اس کی تمام فروغ تین تین اور وہ ایسی نکلتی ہیں جو محسوس ہوتی ہیں اور ان
کے واسطے ایک مقدار معین ہے اور سب فرد اس کے غیر محسوس ہیں **ایک** ان تین اور
دون سے شانہ پر ممتد ہوتا ہے جس کا نام کتفی ہے اسی میں سے رگ **قیفال** نکلتی ہے
اور **دو** اور وہ بقیہ پہلو میں اس ورید کتفی کے قریب ہوکر راس کتف تک ساتھ ہی آتے
ہیں۔**مگر ایک** ان میں کا اسی جگہ پر بند ہو جاتا ہے آگے نہیں بڑھتا ہے اور اس
جگہ متفرق ہو جاتا ہے اور **دوسرا** وہاں سے بڑھ کر عضد کے مہرے پر پہنچ کر وہاں
پر متفرق ہو جاتا ہے۔ورید کتفی ان دو مقاموں سے بڑھ کر آخر ہاتھ تک پہنچتا ہے اس
کا تو یہ حال ہے اس سے نکلتے ہیں اور فک اعلیٰ میں متفرق ہوتے ہیں اور بڑے چند
شعبے بہت نکل کر فک اسفل میں متفرق ہوتے ہیں اور بہت سے اجزا دونوں طرح کے
شعبوں میں سے نکل کر گردو زبان کے متفرق ہوتے ہیں اور ظاہر میں اجزا کے اس
عضل سے جو اس مقام پر ہیں پھیلتے ہیں **دوسرا جزو** ظاہر ہوتا ہے اور ان
مقامات میں جو سر اور دو کانوں کے متصل ہیں متفرق ہوتا ہے **وداج غائر** ہمراہ
مری کے رہتا ہے اور اس لئے ساتھ سیدھا چڑھتا ہے اور اسی مسلک میں چند شعبے
چھوڑتا ہے جو مل جاتے ہیں ان شعبوں سے کہ وداج ظاہر سے آنے والے ہیں اور یہ
سب شعبہ مری اور حنجرہ اور تمام اجزاء عضل غائر میں تقسیم پاتے ہیں اور آخر وداج غائر
درز لامی تک منتہی ہوکر نفوذ کرتا ہے اور اس جگہ آٹھ شاخیں اس سے نکل کر متفرق ہوتی
ہیں ان اعضا میں جو درمیان فقرہ اولیٰ اور ثانیہ کے ہیں اسی وداج غائر سے ایک رگ
مثل بال کے نزدیک مفصل راس اور رقبہ کے آتی ہے اس سے چند فروع اس جھلی تک

جاتی ہیں جو قحف کے اوپر منڈی ہوئی ہے اور یہ رگ شعری محل التقاء دونوں چیمہ قحف
تک آتی ہے اور اس جگہ قحف میں ڈوب جاتی ہے جو مقدار اس رگ میں سے بعد
چھوڑنے ان فروع کے باقی رہتی ہے جو قحف تک نفوذ کرتی ہے منتہی میں ولازمی کے
اور اس سے چند شعبے دونوں جھلیوں دماغ میں متفرق ہوتے ہیں تا کہ ان دونوں کو
غذا دین اور تا کہ سخت جھلی اپنے گرد کی چیز اور اوپر کی چیز سے ربط پا جائے۔ بعد اس
کے یہ رگ باریک جھلی سے دماغ تک اترتی ہے اور دماغ میں متفرق ہو جاتی ہے جس
طرح عروق ضوارب متفرق ہوتے ہیں اور ان ضوارب کو یہ مضبوط کرتی ہے موٹی جھلی
کے لپیٹنے میں اور ان ضوارب کو پہنچاتی ہے ایک مقام وسیع تک کہ وہ راہ انصباب خون
کی ہے اور اس میں جمع ہو جاتی ہے بعد اس کے متفرق ہوتی ہے اسی دماغ سے درمیان
دو طاقوں کے کہ اس کا نام معصرہ ہے جس وقت یہ شعبے بطن اوسط دماغ کے نزدیک ہو
جاتے ہیں حاجت اسبات کی ہوتی ہے کہ یہ بڑی بڑی رگیں بن جائیں تا کہ چوس
لین معصرہ سے اور اس کے مجاری سے وہ مجاری جو معصرہ سے پیدا ہوتے ہیں پھر بطن
اوسط سے دراز ہو کر دونوں بطن مقدم تک پہنچتی ہے اور ان عروق ضوراب سے جو
چڑھنے والی ہیں اس مقام پر مل جاتی ہے اور پھر بنی جاتی ہے اس سے وہ جھلی جو مشہور
بشکلہ مشمیہ ہے **فصل چوتھی تشریح میں ہاتھوں کی اور دہ کے** ورید کتفی وہی قیفال ہے اول اس سے جو چیز نکلتی ہے جس وقت کہ
محاذی عضد ہو چند شعبے ہیں کہ جلد میں اور اعضائے ظاہری عضو میں متفرق ہوتے ہیں
بعد اس کے قریب مفصل مرفق کے تین قسمیں ہو جاتی ہیں **ایک قسم** جو حبل
الذراع ہے ظاہر زند اعلیٰ پر دراز ہوتی ہے بعد اس کے بجانب وحشی محدب زند اسفل کی
طرف مائل ہوتی ہے اور نیچے کے اجزاء وحشیہ میں رسغ کے متفرق ہو جاتی ہے
**دوسری قسم** مقام پیچیدگی مرفق تک ظاہر ساعد میں متوجہ ہوتی ہے اس جگہ
اس سے ایک شعبہ ابطی کا ملتا ہے اور دونوں سے مل کر اکحل یعنی ہفت اندام پیدا ہوتی ہے

**تیسری قسم** اندر جاتی ہے اور اندر ہی کے جانب اس سے بھی ایک شعبہ آ ملتا ہے۔ ابطی سے پہلے پل جو شعبہ نکلتے ہیں عمق عضد میں جو عضل اس جگہ پر ہے اس میں متفرق ہوتی ہے اور ناپید اہو جاتے ہیں مگر اس میں وہ شعبہ جو ساعد تک پہنچتا ہے اور جس وقت کہ ابطی قریب مرفق کے پہنچتی ہے اس کی دو قسمیں ہو جاتی ہیں **پہلی قسم** اندر جاتی ہے اور ملتی ہے اس شعبے سے جو قیفال سے بجانب عمق آتا ہے اور اندر کے اس کے محاذی رہ کر پھر دونوں جدا ہو جاتے ہیں اور ایک ان میں کا اتر کر طرف انسی کے جاتا ہے تا ایکہ خنصر و بنصر و نصف وسطیٰ تک پہنچتا ہے اور دوسرا جزو مرتفع ہوتا ہے اور تقسیم پاتا ہے تمام اجزاء میں ہاتھ کے وہ اجزاء جو ہڈی سے ملے ہوئے ہیں **دوسری قسم** ابطی کی ساعد کے نزدیک ہی ان کی چار شاخیں ہو جاتی ہیں **پہلی شاخ** اسفل میں ساعد کے رسغ تک منقسم ہوتی ہے **دوسری شاخ** کی تقسیم مثل تقسیر پہلی شاخ کے ہوتی ہے مگر اس سے زیادہ اقسام اس کے ہوتے ہیں **تیسری شاخ** بھی اسی زیادتی کے ساتھ وسط میں ساعد کے منقسم ہوتی ہے **چوتھی شاخ** سب میں بڑی ہے وہ ظاہر اور بلند ہوتی ہے پس ایک فرع چھوڑتی ہے جو قیفال کے شعبے سے ملتی ہے اور ان دونوں سے مل کر اکحل پیدا ہوتی ہے اور جو اس میں سے باقی رہتا ہے وہ باسلیق ہے وہ بھی عمق میں دوبارہ بیٹھتی ہے اور اکحل شروع ہوتی ہے جانب انسی سے اور زند اعلیٰ کے اوپر جا کر پھر متوجہ جانب وحشی کے ہوتی ہے اور اس کی دو شاخیں ہوتی ہیں بشکل حرف لام یونانین کے اوپر کا جزو اس کا کنارے اور زند اعلیٰ کے ہو جاتا ہے اور جانب رسغ کے لیتا ہے اور ابہام کے پیچھے اور درمیان ابہام اور سبابہ اور خاص سبابہ میں متفرق ہوتا ہے اور نیچے کا جزو کنارے زند اسفل کے جا کر تین شاخوں پر منقسم ہوتا ہے **ایک شاخ** اس کی متوجہ اس مقام کے ہوتی ہے جو درمیان وسطیٰ اور سبابہ کے ہے اور اس رگ کے شعبے سے ملتی ہے جو سبابہ تک جزو اعلیٰ سے آتی ہے اور مل کر رگ واحد ہو جاتی ہے **دوسری شاخ**

وہی اسلیم جو جو بیچ میں وسطی بنصر کے ہے اور **تیسری شاک** خنصر اور بنصر تک دراز ہوتی ہے اور یہ تینوں شاخیں کل انگلیوں میں منقسم ہوتی ہیں

## فصل

**پانجویں تشریح میں اجوف نازل کے** اجوف کے چڑھنے والے جزو میں جو چھوٹا ہی جو کچھ ہم کو بیان کرنا تھا بیان کر چکے باقی رہا جزو نازل پہلے سب سے جو چیز اس سے نکلتی ہے جس وقت یہ اجارے بڑا ہوا اور ابھی صلب پر تکیہ نکرے وہ چند شعبے مثل بال کے باریک ہوتے ہیں جو پہنچتے ہیں گردون کے داہنے لفافوں تک اور انہیں لفافوں میں اور ان کے قریب کے اجسام میں متفرق ہوتے ہیں تا کہ ان کو غذا دیں۔ بعد اس کے اسی جزو نازل سے ایک بڑی رگ بائیں گردے تک آتی ہے اور اس سے بھی شاخیں مثل بال کے بائیں گردے کے لفافوں میں اور ان اجسام میں جو قریب ان کے واقع ہیں متفرق ہوتی ہیں تا کہ ان کو غذا دیں پھر اسی جزو نازل سے دو بڑی رگیں اور پیدا ہوتی ہیں کہ ہر ایک کا نام طالع ہے یہ دونوں رگیں دونوں گردوں کی طرف آتی ہیں کہ ماہیت خون کی صاف کریں اس لئے کہ گردہ انہیں دونوں سے اپنی غذا کو جذب کرتا ہے اور وہ ماہیت خون کی ہے۔ بائیں طالع سے ایک رگ بائیں بیضہ میں عورتوں اور مردوں کے جاتی ہے۔ اور جس طرح پر ہم نے شرائین میں بیان کیا ہے اس طرح یہاں ناپختہ کاری نہ کرنا چاہیے اور دھوکھا نہ کھانا چاہیے کہ عورت کے نہیں ہوتا اور راسیات میں بھی دھوکھا نہ کھانا چاہیے کہ اس کے بعد دو رگیں متوجہ بطرف انثیین کے ہوتی ہیں جو رگ بائیں کہ طرف آتی ہے ہمیشہ ایک شعبہ بائیں طالع سے لیتی ہے اور بیشتر بعض لوگوں میں کل طالع کو لیتی ہے منشاء اس کا اسی طالع سے ہوتا ہے اور جو رگ داہنے خصیہ میں آتی ہے تو کبھی شاذونادر داہنے طالع سے نکلتی ہے مگر اکثر حال اس کا یہی ہے کہ طالع سے ملتی نہیں ہے جو چیز انثیین میں گردے سے آتی ہے جس میں وہ مجرے رہے کہ نضج منی کا اس میں ہوتا ہے اس طرح پر کہ بعد سرخی کے جو قبل از نضج ہوتی ہے سفید ہو جاتی ہے۔ اس لئے کہ پیچیدگی رگوں کی

اوران کی استدارت زیادہ ہے۔ جو چیز انثیین میں صلب سے آتی ہے اور اکثر حصہ اس رگ کا قضیب میں اور عنق رحم میں پوشیدہ ہوجاتا ہے اور پھر وہ حال ہوتا ہے جو ہم نے نسبت عروق ضوارب کے بیان لیا ہے۔ بعد بر آمد ہونے دونوں طلاع اوران کے شعبوں کے اجوف قریب پشت کے تکیہ کرکے اترنا شروع کرتی ہے اس سے ہر فقرہ کے نزدیک شعبے پیدا ہوتے ہیں اور انہیں فقروں میں داخل ہوجاتے ہیں اور جو عضل فقرات کے قریب رکھے ہوئے ہیں ان میں متفرق ہوجاتے ہیں۔ پھر اسی رگ نازل سے چند رگیں نکلتی ہیں جو خاصرتین تک آکر عضل بطن میں منتہی ہوجاتی ہیں پھر وہ رگیں ہیں جو داخل ہوتی ہیں سوراخ میں فقروں کے نخاع تک جب یہ اجوف نازل آخر فقروں تک پہنچتی ہے اس کی دو قسمیں ایسی پیدا ہوتی ہیں کہ ایک دوسرے کی طرف جھکی ہوئی ہوتی ہیں اور ہر واحد ان میں سے ایک ران کی طرف جاتی ہے اور ہر ایک سے ان دونوں میں قبل پوری پہنچنے کے ران تک دس طبقہ ہوجاتے ہیں **پہلا طبقہ** ان میں سے قصد کرتا ہے دونوں عضل متنیں پشت کو **دوسرا طقبہ** مثل بالوں کے باریک ہے بعض نیچے کے اجزائے صفاق تک جاتا ہے **تیسرا طبقہ** متفرق ہوتا ہے اس عضلہ میں جو استخوان عجز پر ہے **چوتھا طبقہ** عضل مقعد اور ظاہر عجز میں متفرق ہوتا ہے **پانچوان طبقہ** رحم کی گردن میں عورتوں کے جاتا ہے اور اس کے قریب جو چیزیں ہیں ان میں متفرق ہوتا ہے اور مثانہ تک آتا ہے اور مثانہ کی طرف آنے والے کی دو قسمیں ہوتی ہیں **ایک قسم** مثانہ میں متفرق ہوجاتی ہے اور **دوسری قسم** مثانہ کی گردن میں اور یہ قسم مردوں میں اکثر ہوتی ہے اس لئے کہ اکے واسطے قضیب مخلوق ہوا ہے اور عورتوں میں کم ہوتی ہے **چھٹا طبقہ** اس عضل کی طرف متوجہ ہوتا ہے جو استخوان عانہ پر موضوع ہے **ساتواں طبقہ** چڑھتا ہے اس عضل کی طرف جو شبدہ میں بدن کے بطن پر جانے والا ہے اور یہ رگیں متصل ہوتی ہیں کناروں سے ان رگوں کے جن کو ہم نے کہا

ہے کہ سینہ میں مراق بطن تک منحدر ہوتی ہے ان رگوں کی جڑ سے عورتوں کے بدن میں چند رگیں ایسی نکلتی ہیں جو رحم تک جاتی ہیں اور جو رگیں ہر جانب سی رحم تک جاتی ہیں ان میں سے چند رگیں پستان تک چڑھتی ہیں انہیں رگوں سے درمیان رحم اور پستان کے شرکت ہوتی ہے **آٹھواں طبقہ** قبل میں مردوں اور عورتوں کے آتا ہے **نواں طبقہ** باطن فخذ کے عضل میں آ کر متفرق ہو جاتا ہے **دسواں طبقہ** شروع ہوتا ہے کنارے سے حالب یعنی اس رگ کے جو قریب ناف کے ہے اور ظاہر ہو کر خاصر تین تک پہنچتا ہے اور کناروں سے ان رگوں کے ملتا ہے جو اترنے والی ہیں خصوصاً جو از طرف تدبین منحدر ہوئی ہیں اور کل اس طبقہ سے ایک بڑا جزو عضل التیبین تک پہنچتا ہے اور باقی ماندہ ران تک آتا ہے اور اس مقام پر اس کی چند شاخیں اور شعبے ہو جاتی ہیں **ایک** ان میں سے اس عضل میں جا کر تقسیم پاتا ہے جو مقدم ماں پر ہے **دوسرا** اسفل ران کے عضل میں آتا ہے اور ایک جانب ران سے عمق میں جاتا ہے اور بہت سے شعبے عمق ران میں متفرق ہوتے ہیں ان شعبوں سے جو باقی رہتا ہے اس کی تقسیم اس وقت ہوتی ہے کہ مفصل رانوں کے درمیان تھوڑا سا آ جائے اس جگہ اس کے تین شعبے ہوتے ہیں ان میں وحشی قصبہ صغریٰ پر کھنچ جاتا ہے مفصل کعب تک اور بیچ والا شعبہ مقام دوہرے ہونے رانوں میں اترتا ہوا دراز ہوتا ہے اور شعبہ عضل باطن ساق میں چھوڑتا ہے اور اس کے دو شعبہ ہو جاتے ہیں ایک ان دونوں سے چھپ جاتا ہے داخل اجزائے ساق میں اور دوسرا اور آتا ہے درمیان دونوں قصبوں کے دراز ہوتا ہوا مقدم رجل تک اور مل جاتا ہے شعبہ وحشی سے جس کا ابھی ذکر ہوا اور تیسرا وہ انسی ہی مائل ہوتا ہے اس مقام کی طرف جو ساق میں معرق یعنی بے گوشت ہے۔ بعد اس کے کعب تک دراز ہو جاتا ہے اور جانب محدب بڑے قصبہ تک انسی مقدم تک اترتا ہی اور یہی صافن ہے۔ اور ان تین شعبوں کے چار شعبے ہو گئے دو وحشی ہیں کہ قدم تک آتے ہیں قصبہ صغریٰ سے اور دو انسی ہیں۔ ایک شعبہ

جانب وحشی کا اوپر قدم کے چڑھتا ہے اور اوپر کی جانب خنصر میں متفرق ہوتا ہے اور دوسرا وہ ہی جو ملتا ہے شعبہ وحشی کو قسم انسی مذکور سے اور یہ دونوں اجزائے سفلی میں متفرق ہوتے ہیں۔ اور وہ کہ کل اتنے ہی عدد تھے جو ہم لکھ چکے ہم نے اعضائے تمشابہتہ الاجزا کی تشریح پوری بیان کردی باقی رہے اجزائے آلیہ یعنی اعضائے مرکبہ ان میں سے ہر ایک عضو کی تشریح ہم اسی مقالہ میں بیان کریں گے جو اس عضو کی حالت اور معالجہ پر مشتمل ہے اب اس وقت ہم شروع کرتے ہیں بیان میں قویٰ کے **تعلیم چھٹی** میں ایک جملہ اور ایک فصل ہے **جملہ پہلا** بیچ بیان قویٰ کے اور اس میں چھ فصلیں ہیں **فصل پہلی اجناس قویٰ کا بیان بطور کلی** ہر ایک چیز قویٰ اور افعال سے پہچانی جاتی ہے اور بعض کا بعض سے تفرقہ بھی ہوتا ہے اس واسطے کہ ہر قوت کسی فعل کی مبدء ضرور ہے اور ہر فعل کسی قوت سے ضرور صادر ہوتا ہے اس واسطے ہم نے ان دونوں کو یعنی قوی اور افعال کو ایک ہی تعلیم میں جمع کردیا۔ اجناس قویٰ کے اور اجناس ان افعال کے جو ان قوتوں سے صادر ہوتے ہیں طبیبوں کے نزدیک تین ہیں **ایک** جنس قوی انفسانی کی **دوسری** جنس قویٰ طبعی کی **تیسری** جنس قوائے حیوانی کی۔ اکثر فلاسفہ وتمامی اطبا خصوصاً **جالینوس** کی یہ رائے ہے کہ ہر ایک قوت کے واسطے ایک عضو رئیس ہے کہ وہی اس قوت کا معدن ہے اور اسی عضو سے اس قوت کے افعال صادر ہوتے ہیں۔ ان لوگوں کی یہ رائے ہے کہ قوت نفسانی کا مسکن اور مصدر اس قوت کے افعال کا دماغ ہے اور قوت طبعی کی دو قسمیں ہیں **ایک قسم** جس کی غایت حفاظت اور تدبیر شخص معین اور بدن خاص کی ہے اور وہی نوع غذا میں تصرف کرتی ہے تا کہ بدن کو غذا دے جب تک وہ بدن باقی ہے اور اس میں نموء پیدا کرے نہایت زمانہ تشونک اس نوع کا مسکن اور مصدر اس نوع کے فعل کا جگر ہے۔ **دوسری قسم** قوائے طبعی کی اس کی غابت حفاظت نوع کی ہے اور وہی قسم امر تناسل میں تصرف کرتی ہے تا کہ

جدا کرے آمیختہ مقامات بدن سے جوہر منی یا رطوبات کو بعد اس کے اس میں صورت گری کرے اپنی خالق کے حکم سے اور مسکن اس نوع کا اور مصدر اس افعال کا انثیین ہے **قوت حیوانی** یعنی وہ قوت جو امر روح کی تدبیر کرتی ہے وہ روح جو مرکب ہے حس و حرکت کا اور اس روح کو آمادہ کرتی ہے واسطے قبول کرنے حس و حرکت کے بروقت حاصل ہونے روح کے دماغ میں اور روح کو اس حال پر کر دیتی ہے کہ وہ عطا کرتی ہے اس چیز کو جس میں حیات کا نشو ہوتا ہے مسکن اس قوت کا اور مصدر فعل اس قوت کا قلب ہے اعظم فلاسفہ **ارسطاطالیس** کی یہ رائے قوتوں کا مبدء قلب ہے لیکن ان قوے کے افعال اولیہ کا مبدء ظہور یہی مبادی مذکورہ ہیں ۔ جس طرح مبدء حس کا نزدیک اطبا کے دماغ ہے ۔ پھر ہر ایک حاسہ کے واسطے ایک عضو مفرد ہے کہ اسی سے اس حاسہ کا افعال ظاہر ہوتا ہے ۔ پھر اگر بقدر واجب تفتیش اور تحقیق کی جائے واقع میں رائے ارسطاطالیس کی صحیح ٹھہرے گی اور ان لوگوں کی غیر صحیح اور یہ بھی معلوم ہوگا کہ ان لوگون کے اقوال مقدمات اقناعیہ غیر بدہیہ سے ماخوذ ہیں جن کا نتیجہ دینا کچھ ضروری نہیں ہے یہ لوگ ظاہر امر کی متابعت کرتے ہیں مگر طبیب کو بنظر منصب طبابت ضرور نہیں کہ مذہب حق کو ان دونوں مذہبوں میں پہنچانے بلکہ یہ تحقیق فیلسوف یا حکیم طبعی پر واجب ہے اور طبیب نے جس وقت یہ مان لیا کہ یہ اعضائے مذکورہ ان قوے کے مبادی ہیں پھر اس پر یہ کچھ ضرور نہیں ہے بفرض اتمام ان قواعد کے جو طب میں مذکور ہیں کہ یہ قوتیں ان اعضا میں بذاتہ ہیں یا کسی اور مبدء سے ان اعضا کو ملی ہیں مگر اس مسئلہ سے جاہل رہنے کی رخصت فیلسوف کو نہیں دی جا سکتی کہ اس کا منصب اس کی تحقیق کا ہے

## فصل دوسری قوائے طبعیہ مخدومہ کے بیان میں

قوائے طبعیہ ان میں سے ایک قسم خادمہ ہے اور ایک قسم مخدومہ مخدومہ کی دو جنس ہیں **ایک جنس** واسطے بقائے شخص کے غذا میں تصرف کرتی ہے اور اس کی دو قسمیں ہیں ۔ غاذیہ اور نامیہ

